دونہ ھو الباطل وان اللہ ھو العلی الکبیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| یہ جو قدرت کا ہی بیان یکسر | اس سبب سے ہے کہ خالق برتر | ہی وہی ثابت اور صحیح فقط | اور جو اوس بن پکارتے وہ غلط |
| | اور یہ اس سبب سے ہی کہ خدا | جملہ اشیا سے ہی بلند بڑا | |

الم تر ان اللہ انزل من السماء ماء فتصبح الارض مخضرۃ ان اللہ لطیف خبیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا نہ دیکھا ہی تونی اوسکی تئین | یعنے تو جانتا وہ بات نہین | کہ خداوند نے دیا ہی اوتار | چرخ سے آب ہے بلند قار |
| پھر سحر کو زمین بیک ناگاہ | سبز ہو جاتی ہی بزرع وگیاہ | حق تو باریک بین ہی ہر سرو | رکھنے والا ہر ایک شی سی خبر |

لہ ما فی السموات وما فی الارض وان اللہ لھو الغنی الحمید

| | | | |
|---|---|---|---|
| مال ہی اوس خدا کی جو کچھ شے | جملہ افلاک اور زمین مین ہے | اور خدا تو وہی ہی بی پرواہ | متصف با ستائش دلخواہ |

الم تر ان اللہ سخر لکم ما فی الارض والفلک تجری فی البحر بامرہ ویمسک السماء ان تقع علی الارض الا باذنہ ان اللہ بالناس لرءوف رحیم ع

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا نہیں تو نے اوسکو دیکھ لیا | کہ خدا نے تمہارے تئین دیا | جو زمین مین ہے اے بنی زمان | جس سے لیتی ہین فائدہ انسان |
| اور مسخر کیا ہی کشتی کو | اوسنے خود انی تمہاری ای لوگو | چلتی دریا مین ہے جو پانی پر | اوسکی فرمان وحکم مین اکر |
| اور رکھتا ہی تھام آسمان وین | آسمان کو کہ گر پڑی نہ زمین | ہان مگر اوسکی اذن وفرمان سے | ای قیامت کو حکم یزدان سے |
| بیشک وریب خالق منعام | ساتھ لوگون کی ہی شفیق تمام | مہربان ہی بہر غیر حساب | کھولتا منفعت کی ہی ابواب |

وھو الذی احیاکم ثم یمیتکم ثم یحییکم

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور وہی ہے کہ جسنے ای لوگو | دی حیات اور زندگی تمکو | پھر وہ مارا اجل جب آئی تمہین | پھر قیامت کو وہ جلائیگا تمہین |

ان الانسان لکفور

| | | | |
|---|---|---|---|
| آدمی تو ہی ناسپاس تمام | حق شناسی سے ہی نہ اوسکو کام | نعمتین گرچہ حق نے اوسکو دین | لیکن وہ مانتا ہی اوسکو نہین |
| | [illegible] تا ہے | گرشتی سی وہ بنیں آتا ہے | |

[illegible]

فِي الْأَمْرِ وَادْعُ إِلَىٰ رَبِّكَ ۖ إِنَّكَ لَعَلَىٰ هُدًى مُّسْتَقِيمٍ

پھر ہر اک گروہ اہل ملل — دی نباہ ہمنی بےقصور و خلل
ایک راہ عبادت ای خوشخو — کہ وہی کرتی ہین سنید اوسکو
ہین جھگڑتی وہ مردم ادیان — تجھسی اپسیدہ مین و زمان
دین کی کام مین کہ سرتاسر — مثل خورشید کی وہ ہی انور
اور پکار اپنی رب کے جانب تو — ای عبادت یہ اوسکی لوگونکو
بیگمان تو تو ای رسول اللہ — راہ پر ہی کہ راست ہی وہ راہ
ای ہمیشہ سی ہی دین ایک — حکم ہر دین کے جدا ہین لیک
پھر بھلا کرتی کیون ہین استفسار — وجہ ہر ایک حکم کی ہر بار

وَإِن جَادَلُوكَ فَقُلِ اللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا تَعْمَلُونَ

اور جو تجھسی کرین ہی بحث و جدال — پس کہہ اونسی تو ای ستودہ خصال
کہ خدا جانتا ہی خوب اوسکو — وہ جو تم کرتی رہتی ہو لوگو
ای سزا اوسکی دی وہ آخرکار — کرتی ہو جسمین بحث اور تکرار

اللَّهُ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فِيمَا كُنتُمْ فِيهِ تَخْتَلِفُونَ

حق تعالی العدل ہیش اوی — حکم انصاف ساتھ فرماوے
تم مین روز قیامت ای مردم — بیچ جس شے کی مختلف ہو تم
پس ملی مومنونکو اجر و ثواب — اور کفار کو عذاب و عقاب

أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ ۗ إِنَّ ذَٰلِكَ فِي كِتَابٍ ۚ إِنَّ ذَٰلِكَ عَلَى اللَّهِ يَسِيرٌ

کیا نہین جانتا تو ای سرور — کہ بتحقیق خالق برتر
علم رکھتا ہی اوس سے جو کچھ شے — بیچ افلاک اور زمین کے ہے
یہ تمام اشیای آسمان و زمین — لوح محفوظ مین ہین اوسکے قرین
یہ تو اللہ پر ہی سب آسان — یعنی اوس سے نہین ہی وہ پنہان

وَيَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللَّهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهِ سُلْطَانًا وَمَا لَيْسَ لَهُم بِهِ عِلْمٌ ۗ وَمَا لِلظَّالِمِينَ مِن نَّصِيرٍ

اور آتی ہین پوجنی سی پیش — بن خداوند کی اوسی بداندیش
کہ اوتاری نہین ہی جسکی دلیل — اوس خداوند نی کہ ہی وہ جلیل
اور جسکی نہین خبر اونکو — پوجتی جہل سے ہین وے بدخو
اور نہین ظالمون کا کوئی یار — کہ وہ ہووے ممد و حامی کار

وَإِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِمْ آيَاتُنَا بَيِّنَاتٍ تَعْرِفُ فِي وُجُوهِ الَّذِينَ كَفَرُوا الْمُنكَرَ ۖ يَكَادُونَ يَسْطُونَ بِالَّذِينَ

یتلون علیہم ایاتنا قل افانبئکم بشر من ذلکم النار وعدہا اللہ الذین کفروا وبئس المصیر ۵

اور جب دم سنائیے انکو | وہی جو کفار مکہ ہین بد خو | سر بسر آیتین ہماری صاف | جنہین کچھ نہ التباس و خلاف
لیوی پہچان آپ انکے مبد تہار | کافرونکی مومنین تو انکار | ہوتی نزدیک ہین کہ دوڑ پڑین | یا کہ حملہ کرین وہی یا لڑین
انکو جو لوگ پڑہتی ہین اونپر | آیتون کو ہماری سر تا سر | کہہ تو اے سید زمان و زمین | کیا بتا دون مین تمہارے تئین
ایک شی زشت اس سے اور عظیم | ہی وہ دوزخ کی نار اور آتش | جسکا وعدہ دیا ہے الیشہ دین | حق تعالی نے منکرونکی تئین
اور بری جا بازگشت ہی نار | جسکا وعدہ دیے گئے کفار | آگے اونکو ہی اک مثل ارشاد | وہی جو تہی بت پرستی کی بنیاد

ع یا ایہا الناس ضرب مثل فاستمعوا لہ ان الذین تدعون من دون اللہ لن یخلقوا ذبابا ولو اجتمعوا لہ وان یسلبہم الذباب شیئا لا یستنقذوہ منہ ضعف الطالب والمطلوب ۵ ما قدروا اللہ حق قدرہ ان اللہ لقوی عزیز ۵

مردمان کے لیے مثال بیان | پس سنو تم اوسے لگاکر دہیان | جنکو حق بن پکارتی ہو تم | نہ بنا لائینگی وہی اے مردم
ایک مکہی کو بھی جو ادنا تر | گر یہ ہو وین وے مجتمع اوس پر | اور جو کچھ لیوی اونسے مکہی چہین | اوس سے اوسکو چہڑا سکین وے نہین
سست ہی بہوا طالب اور مطلوب | یعنے ہین بت پرست و بت معیوب | نہین سمجھی خدا کے رتبہ کو | عتبار رتبہ ہی اوسکا انکو شکوہ
حق تعالی تو ہی وہ معبود اور | کہ زبردست ہے جو ہر شے پر | یہ مثل اسجگہ جو فرمائے | بت پرستونکی شانمین آئے
ان معانی میں اک مثال ہی اور | سورہ عنکبوت مین مسطور

مثل الذین اتخذوا من دون اللہ اولیاء کمثل العنکبوت اتخذت بیتا الآیہ

الذین ہی مین غرض وہی صنم | تین سو ساٹھ تہی جو اے ہمدم | سرکہ حوالی کعبہ جنکی تہین | پوجتی تہی مدام وے بیدین
شہد و خوشبو بتون پہ ملکی | در بتخانہ باندہتی اون پر | روز تو اوسے مکہیان آتین | شہد و خوشبو وہ چاٹ کر کہاتین
کتنی شاہان ہوے اسطرح گمراہ | کہ اوسی کہا گئی ہمارے الہ | تب اس آیت کو حق نے بہجوایا | ضعف عجز اونکا شرح فرمایا

اللّٰہُ یَصْطَفِیْ مِنَ الْمَلٰٓئِکَۃِ رُسُلًا

خالق الخلق مالک جزو کل
چھانٹتا ہی ملائکہ سی رسل
تا پیام حق انبیا کو لائین
بیچ دونون کی واسطے ہو جائین

وَّ مِنَ النَّاسِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ سَمِیْعٌۢ بَصِیْرٌ ۚ

اور مردم سی تا دکھا وین راہ
چھانٹ لیتا رسل کو ہی اللہ
دیکھتا ہی تمام رد و قبول
حق تو سنتا ہی انبیا کی بات
حال امت کا یا نبی و رسول
وقت تبلیغ استودہ صفات

یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْہِمْ وَمَا خَلْفَہُمْ ؕ وَ اِلَی اللّٰہِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ

جانتا ہی وہ خالق منعام
وہی جو واقع ہین آگی انکے کام
اور خدا کی طرف کو اسی سرور
اور وہ جو انکی پیچھا رہین سب
پھیری جاتی ہین کام سر تا سر
آگی و پیچھی کے اسی معاملہ ہین سب

یٰۤاَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا ارْکَعُوْا وَاسْجُدُوْا وَاعْبُدُوْا رَبَّکُمْ وَافْعَلُوا الْخَیْرَ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ۚ۩

مومنو اب رکوع لاؤ تم
اور سجدہ سی پیش آؤ تم
اور کرو بندگی رب اپنی کی
اور کرو تم بھلائی اور نیکی
تاکہ تم پہونچو اپنی مقصد کو
یاکہ تمکو نجات روز ہی ہو
تی نمانا ولا قیام و قعود
اوسمین و اخل تھا رکوع و سجود
جب اس آیت کو حق نی بھیجوا دیا
فرض دونون کو اوسمین فرمایا
یا بامر رکوع اور سجود
اسجگہ ہر نماز ہی مقصود
مالک و بو حنیفہ نعمان
کرتی سجدہ وہین ایسی نہ یہان
بعد امر رکوع امر سجود
ہی دلیل انکی واسطے موجود
ظاہر الامر کو نظر فرما
لاتی ہین شافعیہ سجدہ بجا
آگی اسکی کیا ہے حکم جہاد
کر تلاوت تو ای ستودہ نہاد

وَجَاہِدُوْا فِی اللّٰہِ حَقَّ جِہَادِہٖ ؕ

اور محنت کرو برای خدا
جسقدر حق ہی اوسکی محنت کا
یعنی اعدا کی حق جو ہین بہ کشش
اور نیہ آؤ جہاد سی تم پیش
دشمنان خدا ہین و مردود
بن جنہ اکی جو کہتی ہین معبود
لیک سب دشمنون سے زائد تر
دشمن باطنی ہی نفس بشر
اوس سے لڑنا جہاد اکبر ہے
قول حضرت گواہ اسپر ہے

عنہ علیہ الصلوۃ والسلام اذا رجع عن غزوۃ تبوک فقال رجعنا من الجہاد الاصغر الی الجہاد الاکبر

وای دونون سے مین ہا محروم
نہ یہ رغبت ہوا نہ وہ مقسوم
لیک کہتا ہون فضل حق پہ نظر
بہ تمنای اصغر و اکبر

سجدہ عند الشافعی ٢٤

هُوَ اجْتَبٰكُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّيْنِ مِنْ حَرَجٍ ط

| | | | |
|---|---|---|---|
| اوس خدا نے بڑی نصرت دین<br>یعنی تم پر نہ تنگ بخشا دین | برگزیدہ کیا تمہاری تئین<br>رخصتین بلکہ اوسنی تمکو دین | اور نہ ٹھہرائی اوسنی ہی تم پر<br>جیسے قصر و تیمم و افطار | دین مین کوئی تنگی اور ضرر<br>بوقوع سفر ہی اور آزار |

مِلَّةَ اَبِيْكُمْ اِبْرٰهِيْمَ ط هُوَ سَمّٰىكُمُ الْمُسْلِمِيْنَ ۵ مِنْ قَبْلُ وَفِيْ هٰذَا

| | | | |
|---|---|---|---|
| پس کرو سیر و دین قویم<br>پہلے قرآن سے اور کتب مین عیان | باپ اپنے کی تہا جو ابراہیم<br>اور اسمین ہی یہ جو ہے قرآن<br>اور قرآنین رکھا وہ نام | اوس خدا نے رکھا تمہارا نام<br>یا رکھا تھا خلیل نے وہ نام<br>جیون اس آیت مین ہے بلند مقام | حکم بردار اور دین الاسلام<br>عہد اپنے مین ہے بلند مقام |

وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ص

پس سزاوار ہی تمہاری تئین — کہ تم اوسکی رہو ملازم دین

لِيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ شَهِيْدًا عَلَيْكُمْ وَتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ ج

| | | | |
|---|---|---|---|
| تاکہ ہووے رسول تم پہ گواہ | یعنی ہووی تبانی والا راہ | اور تم ہو گواہ لوگون پر | یعنی سکھلاؤ راہ سر تا سر |

فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاعْتَصِمُوْا بِاللّٰهِ ط هُوَ مَوْلٰىكُمْ فَنِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ۷۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| پس رکھو تم نماز کو برپا<br>بس بہت خوب دوست تمہاری وہ<br>حج کعبہ سے آرزو میری<br>نہ فقط بھرکس سے کیا بتیا<br>استطاعت سے کر مجھی مخصوص | اور کرتی رہو زکوٰۃ ادا<br>اور اچھا مددگار ہے وہ<br>کروی حاجت روا یہ تو میری<br>پیاس سے مثل ماہی بی آب<br>تاکہ لبیک کہہ کے مین نکلوں | اور پکڑو خدا کو محکم تم<br>یا الٰہی طفیل سورۂ حج<br>تنگدستی نی پانون پھیلائے<br>کر عنایت سے اپنی ارزانی<br>سند کو چھوڑوں مین کر کے راہ | وہ تمہارا ہی دوست ہے ہر دم<br>راہ مقصود کر نہ مجھ پر کج<br>مجھکو کیا نہ رنج دکھلائے<br>چاہ زمزم کا مجھکو تو پانی<br>ہوون مشرف بحج بیت اللہ |

سُوْرَةُ الْمُؤْمِنِيْنَ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَثَمَانَ عَشَرَ اٰيَةً وَكَلِمَاتُهَا اَلْفٌ وَثَمَانُ مِائَةٍ

واربعون وحروفها اربع الاف وثمان مائة واثنان وركوعها ست

سورۂ مومنین سر تا سر | اوتری مکہ مین خواجۂ دین پر | آیتین اوسکے سو ہین اور اوس پر | یا کہ اکیسو ہین یا دو کم بیس
کلمات اوسکی سب زرو عدد | ایکہزار و چہل ہین اور شش صد | اور حروف اوسکے زر بدی شمار | آٹھہ سو دو ہین اور چار ہزار
اور اوسکی رکوع شش ہین سب | جو تجہی شک ہے گن لے اونکو اب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ

پہونچی مقصود کو دل او سبہونکے | لانیوالی یقین و ایمان کے | بعض قرأت افلحو ہی پڑہا | بعض پڑہتے ہین مؤمنین بیا
اب جو وجہ فلاح ہین ارشاد | شش جہت ساتہ استودہ نہاد

اَلَّذِيْنَ هُمْ فِيْ صَلَاتِهِمْ خَاشِعُوْنَ

وہی جو اپنی نماز مین یکسر | باندہتی سجدہ گاہ پرین نظر | ہی روایت کہ خواجۂ مقبول | ہوتی جب دم نماز مین مشغول
پہلے پڑہتی نماز سے اکثر | آسمان کی طرف اوٹہائی نظر | جب سے آیت یہ لائے روح امین | دیکہتی غیر سجدہ گاہ نہین
ہی مفاد خشوع بیم و ہراس | دلمین رکہہ کی حضور حق کا پاس | یا کہ سمجہی نہین نماز گذار | کون شخص اوسکی ہی یمین و یسار
یا کہی وہ بسجدہ گاہ نظر | دلمین خوف و ہراس حق لاکر | اور بباطن مراقب حق ہو | باز رکہہ کر ہر اوخطرونکو
لیک مجکو وہ قول خوش آیا | اہل تحقیق نے جو فرمایا | کہ وہ پہلے ہو آپ سے بیزار | پہر وہ ڈہونڈہی وصال و قرب یار

وَالَّذِيْنَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُوْنَ

اور وے جو لغو سی ہین روگردان | نہین کرتی ہین ہیچ بات پہ دہیان | باز رکہی جو حق سی ہی وہ سہو | جس سے بندہ کو حظ ہو بی وہ لہو
حشو ہی جو نہین برای خدا | لغو ہی وہ جو ہی ورای خدا | اور وے اہل نصاب جو کہ زکوۃ | دینی والی ہین استودہ صفات

وَالَّذِيْنَ هُمْ لِلزَّكٰوةِ فَاعِلُوْنَ وَالَّذِيْنَ هُمْ

[illegible]

ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا

الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ق

پہر بنایا تہا ہمنے قطرہ کو
پہر بنایا تہا ہمنی بوٹے کو

پہتکے یعنے جما ہوا لہو
ہڈیان اور عظام ای خوشخو
ای عروق و عصاب اور عضلات

پہر بنائی تہی ننہی اور چہوٹی
پہر دیا ہڈیون کو پہر اگوشت
حد تقی من المضغہ ہ ت
کر کلی ہڈیون پہ چڑہا بنا

ہمنے پہنگی ہی گوشت کی بوٹی
وہ جو بوٹی سی بچ رہا تہا گو شت

ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ط

پہر بنایا اوسی شکل دگر
شیر خوار صغیر اوسکو کیا
پہر بسن بلوغ پہونچایا

بطن مادر مین روح کو دم کر
راہ پستان سے شیر اوسکو دیا
حکم تکلیف اوسپہ فرمایا

یا کہ ماں کی شکم سے اوسکو نکال
پہر مقام فطام کو پہونچا
پہر کیا ہمنی نوجوان اوسکو

جسنے ہر طرح سے کیی نہال
جسنے بخشی طرح طرح کی غذا
بعد ازان پیر ناتوان اوسکو

فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ط

پس نہایت بزرگ ہی اقتدار
باوجود یکہ آسمان و زمین
اور پیدا کیی بصنع اتم
یہ جو ہی وصف خالق منان

برکت مین بہت بزرگ ہی اقتدار
اوسنی پیدا کیی بصد تزئین
عرش و کرسے و خلد و لوح و قلم
بعد از آفرینش انسان

سب سے بہتر بنانیوالا ہے
اور اوسنی بنا دلی یک یک
کہ کہین فخر ساتہ پیش آیا
ہی شرف پیر وہ آدمی کی دلیل

خالقیت مین یعنی بالا ہے
حور و غلمان و جن و روح و ملک
لیک انسان پہ فخر فرمایا
اوس سے ظاہر شرف کی ہی تفصیل

ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ لَمَيِّتُوْنَ ط ثُمَّ اِنَّكُمْ

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تُبْعَثُوْنَ ۝

پہر بلاشک و ریب تم یکسا

آفرینش کے بعد جاؤ مر

پہر بعد ممات تم سب اوٹہوگے

دن جزا کی اوٹہائی جاوگے

وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ق وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ۝

اور ہمنی بنائی ہین تم پر

سات رہ ہین فلک کی ہر تا سر
کفر و شرک اور خیر و شر اونکا

اور نہ ہین خلق آسمان سے ہم
ہی خبر ہمکو سر بسر اونکا

ای خبر یا کہ سب جہان سے ہم

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَسْكَنّٰهُ

فِي الْأَرْضِ ۖ وَإِنَّا عَلَىٰ ذَهَابٍ بِهِ لَقَادِرُونَ

اور اوتارا فلک سے پانی کو — ہمنے اندازہ ساتہ اے خوش خو
پھر کیا ہمنے ساکن اوسکے تئیں — اپنی قدرت سے جا بجا زمین
اور ہم اوسکے دور کرنے پہ — رکہنے والے ہین قدرت ایسی پر
یعنے لیجا سکین ہین اوسکو ہم — جسطرح لا سکین ہین اوسکو ہم
بعض نے یوں کی ہے آیت تبیان — ابن عباس سے لکہی ہے بیان
کہ بفرمان خالق برتر — پانچ نہرونکو رکہہ کی بازو پر
چشمۂ خلد سے بروے زمین — لائی ناگاہ جبرئیل امین
یعنے وہ نہر ہند سیحون نام — اور بلخ کی وہ نہر جیحون نام
اور وہ دجلہ و فرات ایجان — کہ بشہر عراق ہین وہ روان
پانچوین نہر مصر لائی نیل — اپنی ہمراہ یکبیک جبریل
پس ودیعت کے طور سے فی الحال — اونکو تفویض کر گئے بجبال
تا کہ مقدار مصلحت بر زمین — رکہین جاری وے کوہ اونکے تئیں
کہتی ہین جبکہ کر چکین گے خروج — وے یاجوج اور وہی ماجوج
پس زمین پر وہ جبرئیل آوین — پانچوں نہرین فلک پہ لیجاوین
اور لیجائین وے بیک ناگاہ — حجر الاسود اور کلام اللہ
اور اوٹھاوین مقام ابراہیم — اور سکینہ جو محترم ہے قدیم
پھر فساد اور فتنہ ہووے عام — برکت کا کہین رہے نہین نام

فَأَنشَأْنَا لَكُم بِهِ جَنَّاتٍ مِّن نَّخِيلٍ وَأَعْنَابٍ لَّكُمْ فِيهَا فَوَاكِهُ كَثِيرَةٌ وَمِنْهَا تَأْكُلُونَ

پہر اوگائی ہین تیرے آگے ہم — تمکو اوس آب سے بفضل و کرم
باغہائے نخیل اور انگور — تمکو جنمین ہین میوہ جات وفور
اور اونہین مین سے کہاتے تم ہو مدام — یعنے کرتے غذا ہو اور طعام
گرچہ باغون مین غیر نخل و عنب — زرع اور بار و درخت ہین سب
لیک تخصیص و خوبی ہے بیان — بلحاظ حجاز ہے ایجان
کہ زمین حجاز مین اکثر — اور جاگہہ سے ہی ہوتے نیز ثمر
یا کہ مضمر ہے اے معانی یاب — دونون جاکہ نخیل او رعناب
جنکے بار و ثمار قسم بقسم — مختلف ہین رنگ و جسم اور اسم

وَشَجَرَةً تَخْرُجُ مِن طُورِ سَيْنَاءَ تَنبُتُ بِالدُّهْنِ وَصِبْغٍ لِّلْآكِلِينَ

اور اوگایا درخت زیتون کو — کوہ سینا سے ہمنے اے خوش خو
وہ جو اوگتا ہے ساتہ لے روغن — جس سے کرتے چراغ ہین روشن
اور لیکر وہ سالن ہے ادام — کہانیوالونکو اے بلند مقام
اے جلاتے ہین اوسکے روغن کو — اور کہاتے ہین اوسکے روغن کو

وَإِنَّ لَكُمْ فِي الْأَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۖ نُّسْقِيكُم

مِّمَّا فِي بُطُونِهَا وَلَكُمْ فِيهَا مَنَافِعُ كَثِيرَةٌ وَمِنْهَا تَأْكُلُونَ

اور تمکو بقدرت یزدان
اور تمہین انمین فائدے ہین فزون
چارپایون مین ہے سند اور بیان
پشم و مو و کرک و نسل ہی حیوان
ہم پلاتی ہین تمکو بعض وہ شے
اور انمین سے گوشت کہاتی ہو
وہ جو پیٹونکی اونکی اندر ہے
یا کہ اونکی سبب کماتی ہو

وَعَلَيْهَا وَعَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُونَ

اور خشکی مین اونپہ ایمردم
اور دریا بیچ کشتیون پر تم
ہی علیہا مین اسجگہ جو ضمیر
اوسکا مرجع بقر ہین اور بعیر
چڑہتی ہو اور لادی جاتی
بہر سیر اور سفر کی کرتی ہو

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا نُوحًا إِلَىٰ قَوْمِهِ فَقَالَ يَا قَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۚ أَفَلَا تَتَّقُونَ

ع

اور تحقیق ہمنی بہیجا نوح
نہ تمہارا کوئی الہ و خدا
قوم پاس اوسکے وہ جو تہی مقبوح
اوس خداوند پاک کی ہی سوا
پس کہا اوسنی یون کہ ایمردم
کیا بہلا اوس سے تم نہ ڈرتی ہو
بندگی خدا کرو سب تم
بندگی غیر کی جو کرتے ہو

فَقَالَ الْمَلَأُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِن قَوْمِهِ مَا هَٰذَا إِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُرِيدُ أَن يَتَفَضَّلَ عَلَيْكُمْ وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَأَنزَلَ مَلَائِكَةً

پس لگے کہنے افسر اور سردار
کہ نہیں یہ مگر بشر تمسا
اور اگر چاہتا خدا ارسال
وے جو ایمان نہ لائی بدکردار
بخور و خواب سر بسر تمسا
تو فرشتے اوتارتا فی الحال
اون سے جو اوسکی قوم مین تہے عوام
چاہتا ہی کہ وہ بڑہے تم پر
تا کہ مرسل الیہ اور مرسل
دیکہہ کر اونکو مائل اسلام
داعیہ ہی کہ تم پہ ہو افسر
ہوتا ممتاز سچ اور اسہل

مَّا سَمِعْنَا بِهَٰذَا فِي آبَائِنَا الْأَوَّلِينَ

نہ سنا ہمنی اوس سخن کے تئین
یہ جو کہنی لگی ہی شرک نہاد
کہ بشر ہو سکے پیمبر دین
تہا وہ از راہ دشمنی و عناد
کہ بہت تہا درازی دور فلک
باپ دادون مین اپنی جو یکسر
یا نہین جانکر حقیقت حال
عہد ادریس کے سے نوح تلک
عہد پہلی مین ہو گئی ہین گذر
فترت طول سے کیا وہ مقال

إِنْ هُوَ إِلَّا رَجُلٌ بِهِ جِنَّةٌ فَتَرَبَّصُوا بِهِ حَتَّىٰ حِينٍ

کچہ نہیں ہے وہ نوح اسکی سوا — کہ ہی اک مرد جسکو ہی سودا — پس رہو انتظار اوسکا تم — ایک مدت تلک سب ایرو م
ابی کرو صبر تا وہ مرجاوے — ابی جبتک کہ وہ ہوش پر آوے — آخر ایمان سے اوسکی یاس ہین آ — بنا جات اپنی ماتہ اوٹھا

قَالَ رَبِّ انْصُرْنِي بِمَا كَذَّبُونِ

کہنے وہ نوح یون لگا کہ ای رب — کر مدد میری اور نصرت اب — بدلی اوسکی کہ مجکو جھٹلایا — کوئی اوسنین نہ راہ پر آیا

فَأَوْحَيْنَا إِلَيْهِ أَنِ اصْنَعِ الْفُلْكَ بِأَعْيُنِنَا وَوَحْيِنَا فَإِذَا جَاءَ أَمْرُنَا وَفَارَ التَّنُّورُ

پہر یہ بہیجا تہا ہمنی حکم اوسکو — کہ بنا نوح ایک کشتی کو — آنکھون آگی ہماری اپنی بنا — تا کہ ہووی نہ پانی اوسمین خطا
اور تعلیم سے ہمارے تو — یعنے جیسے بتا دین ہم تجکو — پہر جب آوے ہمارا حکم عذاب — اور ہو جوش زن تنور سے آب
یعنے تو تیری جبکہ گاوی نان — اور پانی ہو آگ سے جوشان — اب یہی ہے اوس شمار کی جو اشارا — کر تلاوت تو اوسی ستو وہ نہاد

فَاسْلُكْ فِيهَا مِنْ كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ

پس بٹہا اوسکی بیچ ہر شی کا — تو وہ جوڑا کہ ہووی جو دوہرا — لفظ اثنین رہ جو فرمایا — صرف تاکید کی لیے آیا
اور ہو اجنس کے جو کل کی تنوین — شرح ہیتی ہیں اسجگہ بلا تنوین — کرتی ہیں لفظ کل مضاف ہیان — لفظ زوجین کیطرف ایجان
ای بہا جفت جدا گر سے دو — یعنے پہر مادہ اور نر سے دو

وَأَهْلَكَ إِلَّا مَنْ سَبَقَ عَلَيْهِ الْقَوْلُ مِنْهُمْ

اور لوگونکو اپنی تو بکسر — پر وہ کوئی کہ گذری ہی اوسپر — بات اوسمین سے یعنے روز ازل — جسکا قسمت مین لکہہ گئی اوّل
ہی سو ہو اوس سے اک زن اک فرزند — وہی جو کافر تہی جو نون ای دلبند

وَلَا تُخَاطِبْنِي فِي الَّذِينَ ظَلَمُوا إِنَّهُمْ مُغْرَقُونَ

اور مت کر خطاب مجسی تو — حق مین اون ظالمون کی کچہ تو — کہ وہی کیسر ہین ڈوبنی والے — مت شفاعت سے نام اونکا لے

فَإِذَا اسْتَوَيْتَ أَنْتَ وَمَنْ مَعَكَ عَلَى الْفُلْكِ فَقُلِ الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي نَجَّانَا مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ

پہر جو تو بیٹہ جاوے مع پیرو اپنی — اور وہ کوئی جو ہی تیری ہمراہ — ناؤ پر اوس عذاب سے بچکر — اب تو کہہ شکر خالق برتر

جسنے ہمکو بچالیا بکرم | قوم ہین سے کہ تہی ناکس تمام

وَقُل رَّبِّ أَنزِلْنِي مُنزَلًا مُّبَارَكًا وَأَنتَ خَيْرُ الْمُنزِلِينَ ۝

اور کہہ جبکہ ناو مین ہو سوار | مجکو یا رب اوتار نا وہ اوتار | کہ مبارک وہ ہووے دنیا مین | اور ہووے وہ خیر عقبے مین

اور منازل مین وہ جو ہین بالا | تو ہی سب سے اوتارنیوالا | یا کہ جسدم خروج فرمایا | تب دعا کا یہ اونکو حکم آیا

پڑہتی منزل کو بعض مین یہان | قوم سہم اور کسرا سی یہان

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ وَإِن كُنَّا لَمُبْتَلِينَ ۝

بیشک و ریب اہین اے سرور | یہ جو قصہ ہے نوح کا یکسر | آیتین ہین بہر وم عبرت | تا کرین اعتبار اور فکرت

اور تحقیق ہم ہین انکو شحو | جانچنے والی اپنے بندونکو | یا کہ اوس قوم نوح کو مدام | کرتی رہتی پرستش اصنام

ثُمَّ أَنشَأْنَا مِن بَعْدِهِمْ قَرْنًا آخَرِينَ ۝

پہر بنائی تہی ہمنی اے سرور | بعد از قوم نوح پیغمبر | ایک گروہ اور مثل عاد و ثمود | وہی جو مشرک تہی سر مردود

فَأَرْسَلْنَا فِيهِمْ رَسُولًا مِّنْهُمْ أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ أَفَلَا تَتَّقُونَ ۝

پہر دیا بہیج ہمنی اونمین رسول | وہ جو اونمین سے ہو وے تہا مقبول | یا کہ صالح کو ہمنی بہیجا یا | اور یون اوس نبی سے کہلایا

کہ عبادت خدا کی لاؤ بجا | نہین تمہارا خدا ہی اوسکی سوا | کیا نہ پرہیز کرتے ہو اوس سے | پوجتی ہو جو غیر کو یکسر

ع

وَقَالَ الْمَلَأُ مِن قَوْمِهِ الَّذِينَ كَفَرُوا وَكَذَّبُوا بِلِقَاءِ الْآخِرَةِ وَأَتْرَفْنَاهُمْ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا

اور لگی کہنی سرا و سردار | قوم اوسکی سی اور جو تہی کفار | اور رہے جو جو سہہ جانتی بدخو | آخرت کی لقا و ملنے کو

اور دیا ہمنی جنکو نعمت و مال | زندگی اس جہان کی مین کمال | یعنی وہی کافران دولتمند | جنکو بخشا تہا مال اور فرزند

ساتہ اس گفتگو کی پیش آئے | اپنی ہو قوم سے یہ سخن لائے

مَا هَٰذَا إِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يَأْكُلُ مِمَّا تَأْكُلُونَ مِنْهُ وَيَشْرَبُ مِمَّا تَشْرَبُونَ

کہ نہین یہ مگر ہی ایک بشر | جس طرح سے کہ تم ہو سر تا سر | کہاتا ہی کہاتی ہو جسکو تم | اور پیتا ہی جسی پیو ہو تم

یعنی کرتا جو اوسکو حق ارسال
اگر یہ کہتا ملائکہ کے مثال

وَلَئِنْ أَطَعْتُم بَشَرًا مِّثْلَكُمْ إِنَّكُمْ إِذًا لَّخَاسِرُونَ ۝

اور اگر مانی تم لگی سب جال
اک بشر کی کہ ہی تمہاری مثال
تو بتحقیق تم ہو سب اوس آن
پانیوالی زیان اور نقصان

أَيَعِدُكُمْ أَنَّكُمْ إِذَا مِتُّمْ وَكُنتُمْ تُرَابًا وَعِظَامًا أَنَّكُم مُّخْرَجُونَ ۝ هَيْهَاتَ هَيْهَاتَ لِمَا تُوعَدُونَ ۝

کیا بھلا وہ نبی جو ہی انسان
تمکو دیتا ہی وعدہ و پیمان
کہ بتحقیق جب کہ تم مر کر
ہو گئی خاک و ہڈیان یکسیر
بگمان تم نکالی جاؤ گے
یعنی گور سی باہر آؤ گے
دور ہی دور ہی وہ امر دوم
دی جاتی ہو جسکا وعدہ تم
یعنی بعث و جزا ہنوز نہار
تمکو جسکا دیا گیا ہی قرار

إِنْ هِيَ إِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا نَمُوتُ وَنَحْيَا وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوثِينَ ۝

کچھ نہیں وہ حیات سے بالذات
پر ہمارے ہی اس جہان کی حیات
مرتی ہین یعنی یہانسی جاتی ہین
اور جیتی ہین یعنی آتی ہین
اور نہین ہم اوٹھائی جاوینگے
ای پس از مرگ ہم نہ آوین گے

إِنْ هُوَ إِلَّا رَجُلٌ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا وَمَا نَحْنُ لَهُ بِمُؤْمِنِينَ ۝

کچھ نہیں ہو وہی مگر یک مرد
یا وہ صالح نہ کچھ ہی پر یکسر
کہ لیا باندہ حق تعالے پر
جیسے کذب اور دروغ سر تا سر
اور نہ ہم لوگ اوس جہل کے سخر
مانی والی ہیچ سی ہین ہمہ تن
یعنی ہی جو شہ اوسکا قال اتہام
وعدہ بعث و دعوی ارسال

قَالَ رَبِّ انصُرْنِي بِمَا كَذَّبُونِ ۝

تب لگا کہنی یون وہ پیغمبر
اونکی ایمان سے یاس مین آکر
رب مری کر مدد تو میری نصیب
اوسکی بدلی کہ میری تکذیب
یعنی فرما تو اونکو یون مغضوب
کہ مین غالب رہن اور وے مغلوب

قَالَ عَمَّا قَلِيلٍ لَّيُصْبِحُنَّ نَادِمِينَ ۝ فَأَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ بِالْحَقِّ فَجَعَلْنَاهُمْ غُثَاءً ۚ فَبُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ۝

اون سی فرمائی یون لگا اللہ
کہ ذری دیر مین بیک ناگاہ
بیشک ہو جاوین صبح کی آستی
جلد رہ جاوینگی وہی پچتاتی
پس کیا اخذ اونکو بالتحقیق
آ لگی آواز تندی تحقیق
پہر کیا ہمنی اونکو بعد ہلاک
جیسی اوپر سیلاب کی خس و خاشاک

پس ہوئی حجت حق کی وہ وہ
کہ وہی جو گنہگار تہی ہلاک ہوئے
بعض نے اسطرح کیا ارشاد
جسطرح ہود مین کیا ارشاد
یہ قرینہ باینہمہ تفصیل

وہی جو ہین قوم ظالمان عنید
صبح ہوتے ہی خوف کہا کی سوئے
ہی غرض اسجگہ وہ قصۂ عاد
قصۂ نوح بعد قصۂ عاد
(ہے بعد قصہ نوح ۱۲)
قصۂ عاد کی لیی ہی دلیل

اس سے معلوم ہوگیا کہ ثمود
پاہی صیحہ عذاب استیصال
جسطرح سے بسورۂ اعراف
جیسے شعرا مین بعد نوح ایجان
ہی وہ صیحہ عذاب استیصال

ہین یہان پر مراد او مقصود
صرف جو گنہگار ہی نہ اوسکا مآل
قصۂ نوح کی ہی بعدہ صاف
قصۂ عاد کو کیا ہی بیان
صرف جو گنہگار ہین ہی سے اول

ثُمَّ اَنْشَاْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ قُرُوْنًا اٰخَرِيْنَ ؕ مَا تَسْبِقُ مِنْ اُمَّةٍ اَجَلَهَا وَمَا يَسْتَاْخِرُوْنَ

پہر اوٹھائی تہی ہمنی اسیر ور
نہین سبقت سے پیش آتی ہی

یعنی اوس قوم کی قرون دگر
یعنی آگی نکل نہ جاتی سبہی
ہی جو اوسکی عذاب کی تقدیر

یعنی پیدا کیی تہی ہمنی قرون
کوئی قوم اپنی وقت وعدہ پہ
اوسپہ سبقت نہین ہی اور تاخیر

قوم لوط و شعیب کے تہی جیون
اور نہ رہ جائے پیچہے اسیر ور

ثُمَّ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا تَتْرَا ؕ كُلَّمَا جَآءَ اُمَّةً رَّسُوْلُهَا كَذَّبُوْهُ فَاَتْبَعْنَا بَعْضَهُمْ بَعْضًا وَّجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ ۚ فَبُعْدًا لِّقَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُوْنَ

پہر ہی بہیجتی ہم اپنی رسل
آئی تکذیب سے وہی او سکے پیش
اور کیا ہمنی مار کر اونکو

پے بہ پے از سر عنایت کل
لائی ایمان نہ اوسپہ وہ بداندیش
باتین جن سے جہانکو عبرت ہو

جبکہ پہونچا کسی گروہ کی پاس
پہر یا ہلاک ہم چلاتے تہے
پس ہو دوری بہر دم بیدین

اونکا پیغمبر ای دقیقہ شناس
بعض اونکی کو بعض کی پیچہے
جو نہ لاتی ہین انبیا یقین

ثُمَّ اَرْسَلْنَا مُوْسٰى وَاَخَاهُ هٰرُوْنَ ۙ بِاٰيٰتِنَا وَسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ۙ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ فَاسْتَكْبَرُوْا وَكَانُوْا قَوْمًا عَالِيْنَ ۚ

پہر دیا بہیج ہمنی انکو شتحو
اور دیگر کہلی سند اور واز
پس تکبر سے پیش آئی وے

موسی اور اوسکی بہائی ہارونکو
کہ عصا تہا جو اول الاعجاز
یعنی اونپر یقین نہ لائی وے

آیتین اور نشانیان دی کر
سوی فرعون ای دقیقہ شناس
اور وے تہی قوم سرکش اور مغرور

وہی جو تو پیغمبری تہی اسیر ور
اور اوسکی گروہ افسر پاس
کہینچی آپ کو نہایت دور

فَقَالُوْۤا اَنُؤْمِنُ لِبَشَرَيْنِ مِثْلِنَا وَقَوْمُهُمَا لَنَا

عَابِدُوْنَ ۝ فَكَذَّبُوْهُمَا فَكَانُوْا مِنَ الْمُهْلَكِيْنَ ۝

پہر لگی کرنی اسطرح گفتار
یعنی فرعون اور وے سردار
کیا ہم ایمان لائین اور یقین
اپنی مانند دو بشر کی تئین

اور لوگ انکی ہین جیسی عبید و عباد
خدا ہین ہمارے اور منقاد
پہر تکذیب پیش آئی لعین
دونون پیغمبران دین کے تئین

پس ہوئے مہلکین سے یکسر
بحر قلزم مین غرق وے ہوکر

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ لَعَلَّهُمْ يَهْتَدُوْنَ ۝

اور موسی کو دی تہی ہمنی کتاب
یعنی فرعون کو ڈبا کی بہ آب
تا اوسی پڑہ کی وی بنی یعقوب
راہ تحقیق پاوین محبوب

وَجَعَلْنَا ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗۤ اٰيَةً وَّاٰوَيْنٰهُمَاۤ اِلٰى رَبْوَةٍ ذَاتِ قَرَارٍ وَّمَعِيْنٍ ۝ ع

اور کیا ہمنی بیٹی مریم کو
اور مادر کو اوسکی انجو شخو
اک نشانی برای استدلال
کہ وہ قدرت پہ ہو ہماری دال

اور ہمنی دیا تہا اوسکو مکان
ایک جای بلند پر کہ جہان
شہور ہنی کی تہی بصید اسباب
اور تہا جاری ایک چشمہ آب

اہل تحقیق نی لکہا ہی صریح
کہ جو پیدا ہوے جناب مسیح
حسب اظہار جملہ اہل نجوم
شاہ دوران کو ہوا معلوم

کہ وہ یعقوب کے جو ہی اولاد
اونکی سلطان کا ابتدا میلاد
تشکی یہ ذکر اور چرچا فاش
بعداوت ہوا وہ گرم تلاش

جسکے خالق کری نگہبانی
کر سکے کیا وہ دشمن جانی
پس بالہام خالق متعال
لی گئین مریم اونکو گہر سی نکال

پہونچی طی کرکے وہ مسافت راہ
مصر کے ایک گانو مین ہرگاہ
وہ جو سردار گانو والا تہا
اوسنی بیٹی کر اپنی اوسکو کہا

جب گیا بادشاہ ظالم مر
پہونچے گہر اپنی وے جوان ہوکر
تہا زمین بلند پر وہ گانو
خوب تہا جسپہ سبزہ کا نو

اور جاری تہا آب صاف وہان
تہا نہایت لطیف تر وہ مکان
یا کہ تہی اوسمین بکہ بار و ثمار
کہ پکڑتی تہی لوگ اوسمین قرار

اہل تحقیق نی لکہا ہی یہان
کہ وی بارہ برس رہے تہی وہان
سوت مادر کا بیچ لاتی تہے
اور اوسکا لیکر طعام کہاتی تہے

يٰۤاَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۭ اِنِّىْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ۝ ع

ای رسل کہاو ستہری چیزونکو
جنکا کہانا حلال تمکو ہو
اور بجا لاؤ کار شایستہ
جسکا پہل پاؤ بار بایستہ

کہ مین وہ کام کرتی ہو جو تم
سر بسر جانتا ہون ای مردم
یعنی جتنی تہی انبیا و رسل
تہا یہی مسلک اور منہج کل

کہ وی کہانا حلال کا کہاتی
اور کسب حلال فرماتی
اور لاتی بجای نیک عمل
برضای خدای عز و جل

یا رسل ہی مراد ہین وی مسیح
ہی یہ تعظیم جمع کی تصریح
یا رسل ہی غرض ہی فخر رسل
جن مین اوصاف تہی رسل کے کل

| | | | |
|---|---|---|---|
| | اسیلیی ذکر اکل ہی اول | کہ نتیجہ ہی اکل کا وہ عمل | |

وَاِنَّ هٰذِهٖٓ اُمَّتُكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّاَنَا رَبُّكُمْ فَاتَّقُوْنِ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور یہ امت تمہاری ہی یکسیر | متحد ایک دین وملت ہیں سب | یا یہ ملت تمہاری ہی جو کل | ایک ملت ہی ای گروہ رسل |
| اور ہین رب ہون تمہارا میں ہم | پس ہو ڈرتی مجھی یکسر تم | پس باثم و گناہ مجھسے ڈرو | کلمہ مین مخالفت نہ کرو |
| ہر نبی سی یہ سنوار فرمایا | جو گنہگار اوسکی عہد مین پایا | اون رسل سی جو لوگ تھے پیچھے | حکم اونکا جدا جدا سمجھے |
| | وی جو ادیان مختلف تہی سب | ہو گیا ایک دین ملکر اب | |

فَتَقَطَّعُوْٓا اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ زُبُرًا ۭ كُلُّ حِزْبٍۢ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| پس لیا کاٹ اونہون نی اپنا کام | اپنی آپس مین ٹکڑی ٹکڑی تمام | ہر گروہ اوسپی ہی جو اونکی پاس | شاد و خورم ہین اپنی اوقیتہ شتاب |
| | ای تماشا ہی جو اونہون نی دین | شاد ہین حق سمجھ کی اوسکو تئین | |

فَذَرْهُمْ فِيْ غَمْرَتِهِمْ حَتّٰى حِيْنٍ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| سو تو اب چھوڑ کر اونکو | ڈوبی غفلت مین اونکی اونکو | ایک مدت تلک کہ مرجاوین | یا تہ تیغ سر بسر اوین |

اَيَحْسَبُوْنَ اَنَّمَا نُمِدُّهُمْ بِهٖ مِنْ مَّالٍ وَّبَنِيْنَ ۝ نُسَارِعُ لَهُمْ فِي الْخَيْرٰتِ ۭ بَلْ لَّا يَشْعُرُوْنَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا سمجھا جاتی ہین کہ مدد جو | کہ مدد دیتی ہین جو ہم اونکو | ساتہ اوس شی کی ہی تو دلنہاد | کہ وہ ہی مشتمل مال اور اولاد |
| دوڑ دوڑ ہم پہنچاتی ہین وہ | اونکو وہ جو بھلائی تو نہین ہی | یون نہین جیسی سمجہتی ہین وی خیال | بلکہ وی بوجھتی نہین ہین کمال |
| | کہ وہ امداد ہی جو اونپر آج | ہی نہین کچھ بغیر استدراج | |

اِنَّ الَّذِيْنَ هُمْ مِّنْ خَشْيَةِ رَبِّهِمْ مُّشْفِقُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِرَبِّهِمْ لَا يُشْرِكُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ يُؤْتُوْنَ مَآ اٰتَوْا وَّقُلُوْبُهُمْ وَجِلَةٌ اَنَّهُمْ اِلٰى رَبِّهِمْ رٰجِعُوْنَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیگمان وی جو لوگ ہین یکسیر | خوف سی اپنی رب کی رکھتی ڈر | اور جو لوگ آیتون کی تئین | اپنی خالق کی مانتی ہین یقین |
| اور جو لوگ اپنی خالق کو | نہین لاتی شریک ای خوشخو | اور جو لوگ قرب خالق پر | دیتی ہین وہ جو دیتی ہین یکسیر |

یا کہ کرتی ہین وہ جو کرتی ہین
یعنے کرتی ہین یہ عمل نیک
اور اونکی قلوب ڈرتی ہین
اپنی پروردگار سی ڈر کر
کہ وی سب لوگ اپنی رب کیطرف
دیتی ہین کی لیی ہین وی مال
کرنیوالی رجوع ہین یا تفسیر
کرتی ہین طاعت اور نیک اعمال

أُولٰئِكَ يُسَارِعُونَ فِي الْخَيْرَاتِ وَهُمْ لَهَا سَابِقُونَ ۝

یہ جو کرتی ہین سب طرحکی کام
دوڑتی ہین بہلائیون مین مدام
اور وی اونکی واسطی وہ عمل
سبقت کرنی والی ہین سب سے اونکی

وَلَا نُكَلِّفُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا وَلَدَيْنَا كِتَابٌ يَنْطِقُ
بِالْحَقِّ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ۝

اور نہین کرتی ہم کسی پر بار
بولتی ہی جو درست بات و کلام
لیک اوسکی سمائی کی مقدار
ہی نہین جسمین کچھ غلط کا نام
اور ہمپاس ایسے خصال
اور وی ہوتی نہین ستمدیدہ
لوح ہی یا کہ نامۂ اعمال
جنکی وی موعن ہین پسندیدہ

بَلْ قُلُوبُهُمْ فِي غَمْرَةٍ مِّنْ هٰذَا وَلَهُمْ أَعْمَالٌ مِّن دُونِ ذٰلِكَ هُمْ لَهَا عَامِلُونَ ۝

بلکہ اون جماعہ کافرونکی قلوب
اور اون کافرونکی ہین وہ گناہ
گئی غفلت مین سب طرفسی ڈوب
غیر اس شرک کے کہ وی گمراہ
لیس وہ غفلت مین رہین پڑے
دیکھتی ہین مومنونکی صفات
جنکی کرنی سی شرماتی ہین
کہنیتے اس جمع مین رنج سے
جانتی ہین اوس کتاب کی بات
ہو کی غافل عمل مین لاتی ہین

حَتّٰى إِذَا أَخَذْنَا مُتْرَفِيهِم بِالْعَذَابِ إِذَا هُمْ يَجْأَرُونَ ۝
لَا تَجْأَرُوا الْيَوْمَ إِنَّكُم مِّنَّا لَا تُنصَرُونَ ۝

تا بوقتیکہ پکڑین ہم یکبار
ناگہان وہ لگین گے چلانے
اونکی آسودہ لوگ اہیر ور
آہ و فریاد ساتہ پیش آنے
تم تو ہمسے دی نہ جاؤ مدد
آفت جوع مین قحط کمال
وین جواب اسطرحسی ہم اونکو
نہ بغیر از عذاب پاؤ مدد
یا بقتل اور ایک بدر کے سال
کہ نہ چلاؤ آج ای لوگو

قَدْ كَانَتْ آيَاتِي تُتْلٰى عَلَيْكُمْ فَكُنتُمْ عَلٰى أَعْقَابِكُمْ تَنكِصُونَ ۝

بیشک وہ سب تمہین مری آیات
کہ پڑھی جاتین تمہی بالذات
یعنی سننی سی تم مرا قرآن
پہر تم اونکی تئین جو سن پاتی
کرتی ہو رجع تھقری پہر آن
ایڑیون پر سب اپنی پہر جاتی

مُسْتَكْبِرِينَ بِهِ سَامِرًا تَهْجُرُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| کرتی اپنی بڑائی قرآن سے | قصہ گو ہو کی بکتی ہذیان سے | وہ جو لفظ بہ ہوا ارشاد | اوسکا قرآن یا نبی ہی معاد |
| | یا کہ مرجع ہی اوسکا بیت حرام | گرد بر گرد جسکی کرتی یہ کام | |

أَفَلَمْ يَدَّبَّرُوا الْقَوْلَ أَمْ جَاءَهُمْ مَا لَمْ يَأْتِ آبَاءَهُمُ الْأَوَّلِينَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا کیا ہی نہین و سوچ دہیان | عق کی اوس بات مین کہ ہی آن | یا وہ آیا ہی جو نہ آیا تھا | پہلے اونکو جو اونکی تہی آبا |
| تا نہ رکہتی عذاب کا وی ڈر | جیون نہ کرتی تہی خوف اونکی بڑے | یا وی کہتی کہ ہم نہین ہین خبر | بکتاب خدا و پیغمبر |
| | اور ہمیشہ سی سوتی آئی ہین | خلق کو راہ پر جو لائی ہین | |

أَمْ لَمْ يَعْرِفُوا رَسُولَهُمْ فَهُمْ لَهُ مُنْكِرُونَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا نہ پہچانتی ہی آئی پیش | اپنی پیغامبر کو وی بداندیش | سو وی سب اوس سے کہتی ہین انکار | بلکہ پہچان کر یہ کرتی ہین کار |
| ای ہمیشہ سی خواجہ دین کو | جانتی نیک خصلت اور خو | اور اسی طرح سے دیانت مین | صدق مین جود مین امانت مین |
| | اور او نہین جانتی تہی علم مین نیک | اور پہچانتی وی علم مین یک | |

أَمْ يَقُولُونَ بِهِ جِنَّةٌ بَلْ جَاءَهُمْ بِالْحَقِّ وَأَكْثَرُهُمْ لِلْحَقِّ كَارِهُونَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا وی کرتی ہین اس طرح سے مقال | کہ ہی اوسکو جنون لاحق حال | یون نہین بلکہ وہ ستودہ صفات | لیکے آیا ہی اونکو سچی بات |
| اور بہت اونکی بات سچے کو | رکہنی والی ہین ناخوش ای لوگو | سخن راست سے مراد یہان | دین اسلام یا کہ ہی قرآن |

وَلَوِ اتَّبَعَ الْحَقُّ أَهْوَاءَهُمْ لَفَسَدَتِ السَّمَاوَاتُ وَالْأَرْضُ
وَمَنْ فِيهِنَّ بَلْ أَتَيْنَاهُمْ بِذِكْرِهِمْ فَهُمْ عَنْ ذِكْرِهِمْ مُعْرِضُونَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور اگر پیروی کری یزدان | اونکی خوشیون پہ اپنی زمان | تو بگڑ جائین آسمان و زمین | اور جو کوئی ہین اونہین [illegible] |
| بلکہ لائی ہم اونکو اونکی پند | یعنی قرآن با وقار بلند | سو وی پند اپنی سی ہین گردان | یعنی کرتی نہین ہین اوسپہ دہیان |
| اونکی خوشیون سے ہین یہان مقصود | وی جو ناحق سی اونکی ہین معبود | اسکی تائید کو کفایت ہی | بیشتر اس سے یہ جو آیت ہے |
| یا کہ وہ لفظ حق جو ہی ارشاد | لو کان فیہما آلہۃ الا اللہ لفسدتا | | اوس سے اسلام ہی یہان بہی مراد |
| اور خوشیون سے اونکی ہی مقصود | اسجگہ شرک مشرکان عنود | ای جو خوشیون پہ اونکی چلتا دین | یعنی یک شرک سی بدلتا دین |
| | ہوتی افلاک و ارض و من فیہا | بقیامت ہلاک سر تا پا | |

اَمْ تَسْئَلُهُمْ خَرْجًا فَخَرَاجُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَّهُوَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ۝ وَاِنَّكَ لَتَدْعُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

یا کہ تو مانگتا ہی اونسے مال | اس رسالت پہ ستودہ خصال | سو تری رب کا مال ہی بہتر | مال اونکی ہی ستودہ سیر
اور وہ بہتر ہی رزق والونکا | عام اور دائمی ہی اوسکی عطا | اور تو تو بلاتا ہے اونکو | جانب راہ راست انکو شتو
یعنے اجرت سے تجھکو کام نہین | تیرا منصب ہے وہ رسالت دین

وَاِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ عَنِ الصِّرَاطِ لَنٰكِبُوْنَ ۝ وَلَوْ رَحِمْنٰهُمْ وَكَشَفْنَا مَا بِهِمْ مِّنْ ضُرٍّ لَّلَجُّوْا فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ۝

اور جو لوگ مانتی ہین نہین | آخرت یعنی پچھلی گہر کے تئین | راہ سیدہ سے ہی پہیرنیوالی ہین | کجروی کا وی رستہ ہی ہین
اور اگر رحم ہم کرین اونپر | اور اونہین کہول دین ضرر | تو کرین وے ستیزگی سے قیام | سرکشی اپنی مین بہکتی تمام
اہل تحقیق نے یہ فرمایا | جبکہ مکہ مین قحط سال آیا | بہوکھی اپنی کیی کودی کفار | کہ لگی کہانی مردہ و مردار
تب مدینہ مین آکی بوسفیان | یون لگا کہنی کا ای نبی زمان | تو جو کرتا گمان ہی بہ یقین | رحمۃ العالمین اپنی تئین
جب سے تشریف تو یہان لایا | غم نے ہمکو اور ہمنی غم کہایا | کیون نہون ہر طرح سے ہم مغموم | کہ دعا سی تری ہوئی محروم
کیون نہ آیا ہماری کٹ جاوین | تیغ شمشیر سر سبہ آوین | کیون نہ مرجائین طفل بیچارے | قحط سالی سی بہوک کی مارے
تب اس آیت کو حق نی بہجوایا | یاد اس سرکشی کو فرمایا

وَلَقَدْ اَخَذْنٰهُمْ بِالْعَذَابِ فَمَا اسْتَكَانُوْا لِرَبِّهِمْ وَمَا يَتَضَرَّعُوْنَ ۝ حَتّٰۤى اِذَا فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا ذَا عَذَابٍ شَدِيْدٍ اِذَا هُمْ فِيْهِ مُبْلِسُوْنَ ۝

اور پکڑا تہا ہمنے انکو تہین | وہی جو تہی کافران مکہ لعین | بعذاب قتال سر تا سر | بدر کی روز قہر مین آکر
پس نہ آئی فروتنی سے ہوش مین | واسطے اپنی رب کے وہی بدکیش | اور نکرتی تہی عجز اور زاری | بلکہ تہی گرم گیر و خونخوارے
تا بوقتیکہ کہولدین ہم اونپر | در آفت جو سخت ہی یکسر | تب وے اوسمین ہوئے نا امید تمام | ٹوٹی آس اونکی ای بلند مقام
یعنے اونپر نہ قحط ہو جائے | کہ وہ ہو قتل و اسیر زاندہ | تاکہ اہل حیل بنا چارے | پیش آوین بعجز اور زاری

ع

وَهُوَ الَّذِي أَنْشَأَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْأَبْصَارَ وَالْأَفْئِدَةَ قَلِيلًا مَا تَشْكُرُونَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور اوسی نے بنا دیے تمکو | کان جنسے سنو تم اے لوگو | اور آنکھین کہ دیکھو ایمردم | اور دلونکو کہ جنسے سمجھو تم |
| تم ذرا سا سپاس کرتے ہو | شکر کی حد سے دور گذرتے ہو | کرتے پورا تو ہوتی مستقل | شکر مین اوکے گوش و چشم اور دل |

وَهُوَ الَّذِي ذَرَأَكُمْ فِي الْأَرْضِ وَإِلَيْهِ تُحْشَرُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور اوسی نے بنہج تزئین | تمکو پھیلا دیا بروی زمین | اور اوسکی طرف تم اکٹھے ہو | جاؤگے سربسر قیامت کو |

وَهُوَ الَّذِي يُحْيِي وَيُمِيتُ وَلَهُ اخْتِلَافُ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ أَفَلَا تَعْقِلُونَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور وہی ہے کہ جو جلاتا ہے | اور امانت سے پیش آتا ہے | اور اوسکا ہی ہے بدلنا کار | کم و بیشی کی ساتھ لیل و نہار |
| کیا نہین بوجھتے تم اے لوگو | قدرت کاملہ ہمارے کو | جیسے پہلے کیا عدم سے وجود | یونہین نابود پھر کرین ہم بود |
| | بلکہ کہتے ہین یہ وہی گفتار | جسطرح پہلے کہہ چکے کفار | |

بَلْ قَالُوا مِثْلَ مَا قَالَ الْأَوَّلُونَ ۝ قَالُوا أَإِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَعِظَامًا أَإِنَّا لَمَبْعُوثُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہنے لگتے ہین اسطرح سے اب | کیا بھلا جب کہ مر گئے ہم سب | اور ہو جائین خاک ہم گلکر | اور ہو جائین ہڈیان یکسر |
| | کیا بھلا ہم جلائے جاوینگے پھر | یعنے محشور ہوکے آوینگے پھر | |

لَقَدْ وُعِدْنَا نَحْنُ وَآبَاؤُنَا هَذَا مِنْ قَبْلُ إِنْ هَذَا إِلَّا أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیگمان ہین دیئے گئے وعدا | ہم اور آبا ہمارے سب ہمکا | پہلے آنے سے تیری اور ہنوز | نہ قیامت کا ہم پہ آیا روز |
| | نہ یہ کچھ بات و گفتگو ہے مگر | نقلین پہلونکی ہین یہ سرتاسر | |

قُلْ لِمَنِ الْأَرْضُ وَمَنْ فِيهَا إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہہ محمد یہ منکرونکے تئین | کہ بھلا کسکی واسطے ہے زمین | اور جو کوئی ہے اوسمین جن و بشر | کون ہے اوسکا خالق برتر |
| | دو جواب اس سخن کا اب مجکو | جو ہو تم اہل علم اے لوگو | |

سَيَقُولُونَ لِلَّهِ ط قُلْ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابکہین گی وے مشرکان لعین | برسبیل جواب تیرے تئین | کہ ہے از بہر خالق برتر | وہ زمین اور جو اوسمین ہے بسر |

کہہ بطرز جواب اے دلبند
کیا بھلا تم نہیں پکڑتے پند
کہ جو کوئی بنا سکے وہ زمین
اور جو اوس میں ہے خلق اوسکی تئیں

پھر وہ عاجز ہو کیا اعادہ پر
کیون نہ موجد وہ ہووے بار دگر

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝

کہہ دگر بارہ اے نبی دو کون
کہ بتاؤ تو مجھکو تم ہے کون
مالک ہفت آسمان جسیم
اور پروردگار تخت عظیم

اب بتاوینگے وہی خدا کی تئیں
رب افلاک اور عرش برین
کہہ تو اسطرح سے کہ اے مردم
کیا بھلا پھر نہ رکھتے ہو ڈر تم

کہ تم ایسی صفت کی خالق کا
رکھتے ہو غیر کو شریک ہوا

قُلْ مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ يُجِيْرُ وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ

کہہ تو اسطرح اے ستودہ خصال
اہل مکہ سے بطریق سوال
کون ہے وہ کہ جسکی ہاتھ میں ہے
سلطنت اور شاہی ہمہ شے

اور دیتا پناہ ہے سب کو
اور نہ دی جاتی ہے پناہ اوسکو
اس سخن کا جواب دو اب تم
جو ہو تم جانتے وہ اے مردم

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ قُلْ فَاَنّٰى تُسْحَرُوْنَ ۝

اب کہینگے کہ ہے خدا کی تئیں
کہہ بطرز جواب اے شہ دین
پس کہانسے ہو داؤ کھاتے گئے
تم فریب اور سحر پالی گئے

اے کہان سے تمہین لگا جادو
کہ دیا چھوڑ حق کی رستی کو
باوجود دلائل توحید
کرتے بنیاد شرک تشدید

بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِالْحَقِّ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ

[illegible] لائے ہم اونکو سچ یکسر
یعنے توحید و حشر اے سرور
اور وے جھوٹھے ہیں اے ستودہ صفات
کہ نہیں سچ سے مانتے ہیں بات

یا کہ نسبت الٰہ کی حق کی تئیں
کرتے از راہ شرک ہیں بیدین

مَا اتَّخَذَ اللّٰهُ مِنْ وَّلَدٍ وَّمَا كَانَ مَعَهٗ مِنْ اِلٰهٍ

نہیں پکڑا خدا نے اے دلبند
نہایت قدس سے کوئے فرزند
اور نہ تھی ساتھ اوسکی اور ہمراہ
کوئی معبود و حاکم اور الٰہ

یعنے وہ شرک سے مبرا ہے
نہیں کوئی شریک اوسکا ہے

اِذًا لَّذَهَبَ كُلُّ اِلٰهٍۭ بِمَا خَلَقَ

یون نہ ہوتا [illegible] اگر معبود
تا ہر ایک جدا [illegible] معبود
کہ بنائی سے جسکی ہستی آیا
جسکے خلقت ظہور میں لایا

پڑتی باہم طرح طرح کی فساد
کرتی باکید گر نزاع و عناد

وَلَعَلَا بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ سُبْحَانَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۙ

اور البتہ چڑہتے ایسے رور
بعض لوگ اونکی بعض لوگو نپر
یعنی اولاد وہ نر کہتا ہے

پاک ہی اوس بیان سے اللہ
اور وہ شرک سے مبرا ہے
وہ جو کرتی بیان ہین گمراہ

عَالِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَتَعَالٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝

ہی وہ دانندۂ نہان و عیان
یعنی اوسپر نہین ہے کچہ پنہان
شرکو نکا ہی اب عذاب بیان

پس ہے اوس سے بلند وہ اللہ
تہہ کسین خواجۂ دو جہان
جس سے لاتی شریک ہین گمراہ

قُلْ رَّبِّ اِمَّا تُرِيَنِّيْ مَا يُوْعَدُوْنَ ۙ رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِيْ فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝

کہہ تو اسطرح اے نبی عرب
رب اگر کبھی مجھی تو اونکی پاس
یہ جو ارشاد حق نے فرمایا
بر سبیل دعا کہ میری رب
وی جو مردم ہین ظلم و شرک اساس
بر سبیل شکست نفس آیا
کہ جو شومی ظلم کا ہی اثر

جو کبھی تو دکہاوی میری تئین
یعنی شامل نہ کیجیے مجکو
یا کہ اس بات پر وہی تنبیہ
پہونچتا ہی وہ بکینا ہون کے
جسکا وعدہ کیی گئی وی لعین
اونکی آفت کا اس جا نہین تو
اوس سے ظاہر ہی یہ بوجہ وجیہ

وَاِنَّا عَلٰى اَنْ نُّرِيَكَ مَا نَعِدُهُمْ لَقٰدِرُوْنَ ۝

اور ہم تو ہین اوسپہ اے شہ دین
بیگمان رکہنی والی قدرت تام
یا تری باعث اے بلند خطاب
کہ دکہا وین وہ چیز تیری تئین
یعنی کر سکتی ہم ہین البتہ کام
ہم نہین بہیجتی ہین اونپہ عذاب

جسکا وعدہ بتاتی ہین اونکو
لیک ہی اسواسطے وہ ہی تعویق
جب تلک اونمین تو ہی اے سرور
یعنی جس سے ڈراتی ہین اونکو
تا کہ مقسوم بعض ہو توفیق
کیسے بہیجین عذاب ہم اونپر

اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ ۝

دور کر اوس سے وہ جو ہی بہتر
نیک خصلت سے اپنی تا بابا
یا کہ پڑہ کر وہ کلمۂ توحید
سخن بدگوای سنتو وہ سیر
مجرمون کے گناہ بخشش و خطا
محو کر شرک مشرکان عنید

یعنی بہتر جواب دے اور خوب
یا کہ نرمی و حسن فرما کر
یا کہ از راہ عفو و صفح صفا
سخن بدکا اونکو ای محبوب
در گذر تو زجہل سفہا کر
دفع کر ظلم ظالم و بیجا

نحن اعلم بما يصفون ۝

ہم ہین نی انا ترا اوس سخن کی تشبیہ
مثل شعر و جنون اور جادو

وہ جو کرتی بیان ہین بیدین
جس سے ہی پاک ای محمد تو

یعنے ہم جانتی ہین اوسکو خوب
یا بتاتی ہمارے ہین اولاد

کرتی ہین جو ترے طرف منسوب
اور لاتی شریک ہین لعباد

وقل رب اعوذ بك من همزات الشياطين ۝ واعوذ بك رب ان يحضرون ۝

اور کہہ اسطرح سے تو کہ ای رب
اور تری رب مین چاہتا ہون امان
دین کی تئین وقتال مین جسدم

مانگتا ہون پناہ تیری اب
کہ مری پاس آوین یہ شیطان
مارے غصہ کے لڑ پڑین باہم
یصفون جو ہی بیان ارشاد

چھیڑ اور وسوسون سے دیوونکے
ہی شیاطین کے چھیڑ جو ارشاد
ہی پیمبر کو اسلئے وہ خطاب
متعلق کیا اب اوسکا یاد

کہ سبب مکر اور ریو ونکے
اوس سے غصہ ہی اسجگہ وہ مراد
کہ برائی کا خوب وہین ہی جواب

حتى اذا جاء احدهم الموت قال رب ارجعون ۝

کرتی رہتی ہین وصف جو بد خو
بولی حسرت سے یون کہ میری رب
یا مخاطب ہین اسجگہ ایمان

جب ملک آتی ایک انکی کو
پہیر دو مجکو سوی دنیا اب
ملک الموت اور اوسکے سب اعوان

موت اور مرگ اپنی دعدی پر
صیغہ جمع یہ جو فرمایا
کلمہ رب سے استغاثہ کر

تو وہ اپنا عذاب کی نظر
صرف تعظیم کے سلیے آیا
اونکی جانب رجوع ہی یکسر

لعلي اعمل صالحا فيما تركت كلا انها كلمة هو قائلها ومن ورائهم برزخ الى يوم يبعثون ۝

تاکہ مین نیک کام لاؤن بجا
وہ تو اک بات ہی کہ ملکر ہا
بعض تفسیر مین ہے یون کہ قوم

اوسجگہ مین کہ چھوڑ آیا تہا
وہی کہتا ہی اوسکو حسرت سا
کہ ہوا اس کلام سی معلوم
بن قیامت نہ وہاں دشمانی تہا بین

یون نہین جیو کہے ہی وہ بدخو
اور اونکی ہری ہی پردہ گور
بر غلط ہی جو کہتی ہین یکسر
اوس سے پہلی بیان نہ ہرگز آمین

یعنے حاشا کہ پہیر دین اوسکو
تا بروز کہ ہونوین وہ محشور
کہ پہر آتا ہی آدمی مر کر

فاذا نفخ في الصور فلا انساب بينهم يومئذ

پہر تو قتیکہ پہونکا ری جای
صور مین آکے پہنی ہر دو سرا
تو نہ انساب اونمین ہوا اوس روز
ای کسیکا کوئی نہ ہو دلسوز

صلہ رحم منقطع ہوجاوے | کوئی ہر گز کسی پہ ترس کہاوے | ہو وہی ہر ایک پہ خوف یون طاری | کہ ہو مسدود باب غمخواری

یا نہ اوس دن کرینگے وہ فخر نسب | کما فی قولہ تعالی یوم یفر المرء من اخیہ و امہ وابیہ الآیہ | کرتی ہین فخار جیسے اب

**فَلَا يَتَسَاءَلُونَ ۝**

اور کرینگے نہ یکدگر سے سوال | مبتلا اپنی حال مین ہونگے کمال | ہو یہ حالت حساب تک اونپر | پہر وہ پوچہینگے حال یکدیگر

پہر وہ نفخہ یہان ہے جو ارشاد | کما فی قولہ تعالی واقبل بعضہم علی بعض یتساءلون | دوسرا یا کہ تیسرا ہی مراد

**فَمَن ثَقُلَتْ مَوَازِينُهُ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝**

پس وہ کوئی کہ ہونگے عمل گران | تول مین اوسکے پلہ میزان | سو وے سردم ہین اپنی وہ صفات | پانیوالی فلاح اور نجات

**وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِينُهُ فَأُولَٰئِكَ الَّذِينَ خَسِرُوا أَنفُسَهُمْ فِي جَهَنَّمَ خَالِدُونَ ۝**

اور وہ کوئی کہ ہین سبک یکسر | پلی جنکی عمل کے اسی ور | پس وہی لوگ سربسر بدخو | ہار بیٹھی ہین اپنی جانونکو

بیچ دوزخ کی رہنی والی ہین | مار دوزخ کا نت سزا ہی ہین

**تَلْفَحُ وُجُوهَهُمُ النَّارُ وَهُمْ فِيهَا كَالِحُونَ ۝**

جہلس دیوی مونہونکو اونکی نار | اور رہے اونمین ہو کے زشت اور خوار | یعنے شورش کا اوسکی پاکی اثر | ہونٹون مین تیوری چڑہائی کی سی

کہتی ہین بو سعید خدری یون | اونکی منہ جلکی ہونگے زشت تر زبون | مونہہ اوپر کا سر تلک جاوے | اور نیچی کا ناف تک آوے

بعض تفسیر معتبر مین لکہا | بعد ازان مین لب پہیل کر گا | اور موضح مین یون کیا ہی بیان | کہ زبان ہونٹ مین آ او نیز الے

پس لگے کہنی خالق منعام | اسطرحسے بطرز استفہام

**أَلَمْ تَكُنْ آيَاتِي تُتْلَىٰ عَلَيْكُمْ فَكُنتُم بِهَا تُكَذِّبُونَ**

کیا نہ تہین میری آیتین یکسر | کہ پڑہی جاتین تہین تمہارے پر | پہر تم اونکو تہی جہوٹہہ تبلاتی | یعنے دنیا مین اونکو جہٹلاتی

**قَالُوا رَبَّنَا غَلَبَتْ عَلَيْنَا شِقْوَتُنَا وَكُنَّا قَوْمًا ضَالِّينَ**

بولین اسطرح سی وہ مضطر بسند | کہا کہ الزام کا ہی آپکے رب | ہم پہ غالب ہوئی ہماری گناہ | اور تہی ہم گروہ بہولی راہ

یا کہ ہمسیر ہماری بدبختی | لکہہ گئی جو بلوح اور سختی

رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْهَا فَاِنْ عُدْنَا فَاِنَّا ظٰلِمُوْنَ ۝

رب ہمارے نکال دے ہمکو | نار دوزخ سی یعنی باہر تو
پس اگر پھر کرینگے ہم وہ کار | تو بہ تحقیق ہم ہین ظلم شعار

قَالَ اخْسَـُٔوْا فِيْهَا وَلَا تُكَلِّمُوْنِ ۝

بولا حق چپ رہو سب اوسمین تم | او مت بولو مجہسی اے مردم
کہ نہ دوزخ سے دونگا مین تمکو نکال | یا نہ مین چھوڑدونگا اب و نکال

اِنَّهٗ كَانَ فَرِيْقٌ مِّنْ عِبَادِيْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

تہا بہ تحقیق فرقہ اصحاب | میری بندونمین جو بلا اوزحساب
کہ وہ کہتی تہی کہ اے ہمارے رب | ہم یقین لائی اور ایمان سب
پس معاف اور عفو کر ہمکو | اور کر مہربانی ہمپہ تو
اور تو ہی خوب اونسی اور بہتر | کرنیوالی جو مہر ہین یکسر

فَاتَّخَذْتُمُوْهُمْ سِخْرِيًّا حَتّٰٓى اَنْسَوْكُمْ ذِكْرِيْ وَكُنْتُمْ مِّنْهُمْ تَضْحَكُوْنَ ۝

پہر ٹہٹہولی سی پیش آئی تم | مسخرا اونکو بنایا مردم
تا بوقتیکہ وہ بہلا نسکو | یاد میری او بہولنی ای لوگو
اور تم اونسی ہنستی رہتی تہے | نت تمہارا وہ ظلم سہتے تہے
یون ہوی سخریہ مین تم مشغول | کہ گئی مجکو یاد کرنا بہول

اِنِّيْ جَزَيْتُهُمُ الْيَوْمَ بِمَا صَبَرُوْٓا اَنَّهُمْ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ۝

بیگمان مین نے دی جزا اونکو | آج اوسکی سبب سے اے نحوتو
کہ وہ سہتی تہی اونکا ظلم و ستم | کہینچتے تہی مدام رنج والم
وہ تو پہونچی مراد کو یکسر | اوس ستم اور ظلم کو سہکر

قٰلَ كَمْ لَبِثْتُمْ فِي الْاَرْضِ عَدَدَ سِنِيْنَ ۝

خالق الخلق کافرون سے کہی | کسقدر دیر تم زمین مین رہے
گنتی برسونکے یعنی کتنی سال | یا فرشتہ کری یہ اونسے سوال

قٰلُوْا لَبِثْنَا يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ فَسْـَٔلِ الْعَآدِّيْنَ ۝

بولین کافر رہی تہی یکدن ہم | یا رہی ایکدن سے بہی کچہ کم
پس فرشتونسی پوچھئے تو سال | گنتی والی جو عمر کی ہین ل

قٰلَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا لَّوْ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝

کہنے اسطرح سے لگی وہ خدا | کہ نہین تم رہی مگر تھوڑا
جو بلا شک و ریب تم یکسر | ہوتی ایام آخرت سی خبر
یعنی تم جانتی بوجہ جمیل | کہ وہ دنیا ہی آخرت سے قلیل

أَفَحَسِبْتُمْ أَنَّمَا خَلَقْنَاكُمْ عَبَثًا وَأَنَّكُمْ إِلَيْنَا لَا تُرْجَعُونَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا بہلا تمنی وہ گمان کیا<br>اور گمان لگی کہ بیشک تم | فرط غفلت سے تمنے جان لیا<br>ہم تلک پہر نہ آؤ گی مردم<br>دن جزا کا اگر نہوتا اور | کہ بنایا ہی ہمنی تم سبکو<br>یعنی دنیا نہین جزا کا گہر<br>تو یہ سب کہیل تہا بدیدہ غور | کہیں پایا نہی کوئی لوگو<br>نہین ملتا عمل کا اوسمین اثر |

فَتَعَالَى اللَّهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| سو نہایت بلند ہی اللہ | برتر اوسکی عبث سی ہی درگاہ<br>مالک اوس تخت کا کہ خاصا ہے | مالک الملک سب کا ہے سچا<br>یا کہ خاصا وہ تخت والا ہے | کوئی حاکم نہین سوا اوسکے |

وَمَنْ يَدْعُ مَعَ اللَّهِ إِلَٰهًا آخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهُ بِهِ فَإِنَّمَا حِسَابُهُ عِنْدَ رَبِّهِ ط إِنَّهُ لَا يُفْلِحُ الْكَافِرُونَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جو کوئی پکاری اسرور<br>پس حساب اوسکا ہی بلا تشکیک | ساتھ اللہ کے خدای دگر<br>اوسکی پروردگار کی نزدیک | کہ نہین ہے دلیل اوسکی پاس<br>بیشک وریب ای بلند وقار | جسکے دعوی کی ای حقیقہ شناس<br>نہین پاتی فلاح ہین کفار |

وَقُلْ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَأَنْتَ خَيْرُ الرَّاحِمِينَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور کہہ اسطرح سے تو کہ ای رب<br>سورہ مومنین کو ای معبود<br>ہون بہ نیرنگی فلک ہردم | بخش دی اور رحم فرما اب<br>کر مرا تو وسیلہ مقصود<br>مبتلای بلای فکر و الم | اور تو اون سبہوں سی ہی بہتر<br>گردش چرخ ہی وہ آفت جان<br>اپنی فضل و کرم سی یکبارا | کر دیا ہے جو مہربان سیر<br>کہ ہوئی زندگی مجہی زندان<br>کر میسر فلاح و چیندکارا |

سورة النور مدنية وهي اربع وستون اية وكلماتها الف وثلث مائة وستة عشر وحروفها خمسة الاف وست مائة وثمانون وركوعها تسع

| | | | |
|---|---|---|---|
| سورہ نور جان تو مدنی<br>اور حرفونکی اوسکی ہی تعداد | چونسٹھ آیت گنین ہین اوسکی<br>پنج الاف وششصد و ہشتاد | اوسکی کلمات ہین زروی شمار<br>اور اوسکی رکوع نو ہین سب | تین سو سولہ اور ایک ہزار<br>گن لے اونکو با حتیاط و ادب |

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

سُورَةٌ أَنْزَلْنَاهَا وَفَرَضْنَاهَا وَأَنْزَلْنَا فِيهَا آيَاتٍ بَيِّنَاتٍ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ

ع

یہ وہ سورہ ہی یا رسول امین | ہمنی نازل کیا ہی جسکی تئین
اور کیی ہمنی فرض ہین تم پر | وی جو احکام اوسمین ہین یکسر

اور اوتاری ہین با ہمہ انصاف | ہمنی اوسمین حدود با تین صاف
تا کہ تم پکڑو موعظت اور پند | یاد رکہکر ہو اونکو فائدہ مند

آگی آگی ہی ستودہ نہاد | ایک حد اون حدود سی ارشاد

## اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِي فَاجْلِدُوا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ

جو زنا والی اور زنا والا | غیر محصن ہون تو بحکم خدا
مارو ہر ایک کی اونمین سو کوڑی | ہون نہ سو سی زیادہ اور تہوڑی

زانیہ کی ہی اسلیی تقدیم | لفظ زانی پہ ای محب حمیم
کہ وہ ہوتا ہی بیشتر سرزد (سی زنا ۱۲) | کرتی ہین عورتین جو اوسمین کد

متعرض اگر نہون نسوان | کر سکین مرد مفسدہ وہ کہان
لفظ جلد اس جگہ جو ہی ارشاد | مارنا جلد کا ہی اوس سی مراد

حکم سو جلد کا جو فرمایا | غیر محصن کی شان مین آیا
اور جو محصن ہو مبتلای زنا | سنگساری سی مار ڈالا جا

حنفیہ شرائط احصان | کر گئی ہین چہہ اسطرح سی بیان
حر ہونا ہی اور بلوغ و نکاح | عقل و اسلام اور وطی مباح

شافعی حر کو ایکسالہ سفر | کرتی زائد ہین ان شرائط پر
مالکی اور احمد حنبل | کرتی ہین شافعی کیطرح عمل

تینون لاتی ہین یہ حدیث سند | جمع تغریب کرتی ہین با حد

اہل تحقیق نی کیا ارقام | لقوله علیه الصلوة والسلام للبکر بالبکر جلد مائة وتغریب عام | کہ وہ تغریب عام نزد امام

تہا جو ثابت بقول پیغمبر | اس سی منسوخ ہو گیا یکسر (یعنی اس آیت مذکورہ سی ۱۲)

## وَلَا تَأْخُذْكُم بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللَّهِ إِن كُنتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِينَ

اور نہین آوی تمکو اون پہ ترس | حکم خدا مین غم کہا کر
جو ہو تم مانتی خدا کی تئین | اور سچ جانتی ہو روز پسین

اور سزا وار ہی کہ دیکہی جا | مارنا اور عذاب اون دو کا
ایک جماعت کہ مومنون سی ہو | یعنی حد و جب ہین اونکو

تا وہ تفضیح اونکو باز رکہی | نہ پہرین ایسی کام کی پیچہی
وہ جو ہی لفظ طائفہ ارشاد | اوس سی ہی اس جگہ گروہ مراد

کہ اقل اوسکی تین ہین یا دو | بعض کہتی ہین صحت کہ تئین کو
شافعیہ احمد مالکیہ سب ہم | کہتی ہین چار ہوویں کم سی کم

لیک قصد اسقدر جماعت ہو | جس سی تشہیر اور شاعت ہو

الزانی لا ینکح الا زانیة او مشرکة ز والزانیة لا ینکحها الا زان او مشرک ج وحرم ذلک علی المؤمنین ○

مرد بدکار بیاہتا ہی نہین | پر بری کام والی زن کی تئین | یا کہ عورت شریک والے کو | پوجتی ہی بتونکو جو بدخو
اور زنا والی وہ جو عورت ہو | نہین لاتا نکاح مین اوسکو | ہان مگر وہ جو مرد ہی بدکار | یا کہ جس کو ہی شرک شعار
اور کیا گیا یہ حرام | اہل ایمان پہ ای بلند مقام | یعنی جو کوئی مرد زانی ہو | بیاہ لاوی نہ پارسا زن کو
اور جو ہو نیکمرد اور صالح | بیاہ مین لی نہین زن طالح | تاکہ صالح کو ہو نہ لاحق عار | اور نہ لگہای کچہ اوسی آزار
لیک بدکار مرد کو ہی مباح | اوس زن پارسا کی ساتہ نکاح | اور بن توبہ وہ زن بدکار | ہی نہ جائز بمرد نیک شعار
اسکا وجہ نزول اور منشا | یون تفاسیر مین لکہا | جب مدینہ مین قحبہ ہای یہود | اور بغایای مشرکان عنود
قحبہ خانی بنا کے اپنی گہر | لگین یعنی زنا پہ مال اور زر | تہی مہاجر جو مفلس اور مسکین | چاہتی یون لگی کہ اونکی تئین
اپنی عقد نکاح مین لاوین | اور زر کسب اونکا کہا جاوین | تب اس آیت کو حق نی بہجوایا | اوس ارادہ کو منع فرمایا
| آگی اسکی اب ای بلند مقام | ذکر ہی حد قذف اور دشنام |

والذین یرمون المحصنات ثم لم یاتوا باربعة شهداء فاجلدوهم ثمانین جلدة

اور جو لوگ دیتی گالی ہین | عورتونکو کہ قید والی ہین | پہر نہ لاتی ہین چار مرد گواہ | تو بفرمان حضرت الٰہ
مارنی سی تم اونکی او بیشین | اسّی کوڑون کی چوٹ بی کم و بیش | لفظ رمی سی اسجگہ جو ہی ارشاد | اوس سی دشنام ہی زنا کی مراد
اور وہ گالی کہ جو زنا بن ہو | یا زنا کی ہو غیر محصن کو | تو نہ محدود ہی جزا اوسکی | صرف تعزیر ہی سزا اوسکی
اور یہی حکم و شرط اوسکی ہو | وہی جو گالی زنا کی مردونکو | حد دشنام ہی نہ زنا سی خفیف | غیر کا بہی حد و جزا اسکی
اسجگہ ہین شرائط احصان | پانچ کی ہین مع معروف بیان | حر ہوتا ہی اور عقل تمام | اور بلوغ اور عفت و اسلام
| اور اسی طرح چار مرد گواہ | حر و بالغ سوای ای محرم آگاہ |

ولا تقبلوا لهم شهادة ابدا ج واولئک هم الفاسقون ○

اور کبہی مت قبول اونکی تم | شاہدی کو ہمیشہ ای مردم | اور یہ قاذف ہین اپنی زبان | فسق اندیش اہل زنان

| | کہ شہادت ہو بعد توبہ قبول | لیک ہی شافعی سی یون منقول | |
|---|---|---|---|

إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا مِن بَعْدِ ذَٰلِكَ وَأَصْلَحُوا فَإِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ

| | | | |
|---|---|---|---|
| پر جنہون نے کیا توبہ کام | بعد دشنام کی نہ دی دشنام | اور سنوارا اونہون نے اپنے تئیں | چھوڑ کر گالی اپنی نیت کو |
| تو ہی اللہ بخشنے والا | رحمت اوسکی ہی جو سب سی بالا | یعنی توبہ سی جو وہ بیٹھیں اوسے | فسق کا حکم اوس سے اوٹھ جاوے |
| لیک رد کرتی ہین امام ہمام | شاہدی اور گواہی اوسکی مدام | اور اسیطرح مالکی مذہب | اور کی رد کرتی ہین گواہی سب |
| شافعی اور احمد حنبل | تا دم توبہ کرتی ہین یہ عمل | پھر جو قاذف ہتوبہ بیٹھیں اوسے | اور شائستہ کار ہو جاوے |
| تو وہ رد شہادت اور تفسیق | کرتی باطل ہین دونون صفون فرق | اہل تحقیق نے لکہا ہی یون | کہ اس آیت کا ستی ہی مضمون |
| بولی حضرت سی عاصم ابن عدی | کہ یہی شاق ہی کہ وقت بد | مر رہے جو ڈھونڈھنی کو گواہ | کہ زنا زن سے لیوی زانی راہ |
| اور اگر لی گواہ بات سکے | مار کہا فسق مین پڑا وہ رہے | کہا وہی شتا د نا زیانہ عیان | پھر یہی ٹھہری وہ شخص نافرمان |
| سید الانبیا نے فرمایا | کہ خدا نے یہ حکم بھجوایا | جبکہ جاتی لگا وہ رخصت ہو | مل گیا راہ مین ہلال او سکو |
| اوس سے کہنی لگا کہ ای عم زاد | میرا ماموں ہو گیا برباد | میری زن ساتھ جو ہی غیر ازنام | کہ رہا ہی سر ایک فعل حرام (ابن امیہ) |
| دل کو کر سکے کمدر اور سیاہ | کہتے عاصم لگا کہ وا ویلا | مین نے حضرت کا کیا تہا خیال | مبتلا ہو گیا او سے سی ملال |
| بس یہی ابو رقی کے پاس آکر | کر دیا عرض حال سب | زن کو فورا آپ نے بلوایا | اوس سے تفتیش حال فرمایا |
| | جب یہ انکار اور انا لائے | تب یہ آیت لعان کی آئی | |

وَالَّذِينَ يَرْمُونَ أَزْوَاجَهُمْ وَلَمْ يَكُن لَّهُمْ شُهَدَاءُ إِلَّا أَنفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ أَحَدِهِمْ أَرْبَعُ شَهَادَاتٍ بِاللَّهِ إِنَّهُ لَمِنَ الصَّادِقِينَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جو لوگ دیتی ہین دشنام | اپنی زوجونکو ای بلند مقام | اور نہیں ہوین اونکے پاس گواہ | اپنی جانون بن اے رسول اللہ |
| تو گواہی سی فرد کی اونمین | یعنی ہر ایک سے مرد کی اونمین | چار نوبت گواہیاں بخدا | کہ مقرر وہ شخص ہی سچا |
| | یعنی ہر بار مثل ایک گواہ | کہنا اوسکا ہی اشہد باللہ | |

وَالْخَامِسَةُ أَنَّ لَعْنَتَ اللَّهِ عَلَيْهِ إِن كَانَ مِنَ الْكَاذِبِينَ

کوئی کہتا تہا وہ خوشی کرتا ۔ کوئی حسرت سے ہاتہ ملتا تہ

کوئی کرتا تہا چہیڑ کر چرچا ۔ سنتے حضرت تہے آکے گہر مین آ

بعض سنکر سکوت فرماتے ۔ اور بعضی صریح جہہلاتے

پچہلے فرقے کی پسند تمام ۔ اور پہیلی بہی کئی الزام

اور وہ ابن ابی تہا بد ذات ۔ جسنے بہتان کی اوٹہائی بات

پیشوائی منافقان مردود ۔ وہی دنیا مین جو ہوا مطرود

عائشہ رض پر جو باندہنے باندہا ۔ اوسکو یونہین مفسرون نے لکہا

کہ تہیہ سفر کا فرمایا ۔ سال ہجرت جو پانچوان آیا

لیگئی ساتہ عائشکی تہئین ۔ غزوۂ مصطلق کو سرور دین

جبکہ اوس جنگ سے مظفر ہو ۔ پہر کی آنی لگی مدینہ کو

کئی منزل کو قطع فرماکر ۔ رات کو ٹہہری اک جگہہ آکر

پردۂ شب مین اہ شہدہ پردہ نشین ۔ رفع حاجت کو سوی دشت گئین

کہ وہان سے اچانک اوٹہ کر ۔ گر گیا کوچ سر بسر لشکر

تہا نہین کوس او ربانگ جرس ۔ پہنچتی کس تہی سے وہ بیکس

پہر جو آئین اوٹہا سامان نگاہ ۔ نہ وہ لشکر نہ فوج تہی نہ سپاہ

سر جہکایا جو از سر افکار ۔ تہا گلی مین نہین گلی کا ہار

ہو گئی یکبیک بفرط ہجوم ۔ ہار اوسکی گلی کا فوج غموم

پہر بصبر آگئین دگر بارہ ۔ ڈہونڈہنی ہار وہی گئی ناکارہ

انہہ آمد و شد صحرا ۔ سب سے پیچہے وہ رہ گئین تنہا

آئی اتنی مین یکبیک صفوان (بن معطل) ۔ پیچہے چلنی کا جنکو تہا فرمان

گر پڑا اور گرا وہ لشکر کا ۔ لی تی چلتی تہی راہ مین سے اوٹہا

اونکو تنہا جو اوسجگہہ پایا ۔ اونٹ کو فورًا اپنی بٹہلایا

اور پکڑ ہاتہ مین مہار بعیر ۔ ہو پہنچی لشکر مین وہ بلا تاخیر

دیکہہ ابن ابی بدکردار ۔ کرنی کچہ اور ہی لگا گفتار

بدگمانی کے ساتہ آیا پیش ۔ مثل کژدم ہوا سراسر نیش

زور بہتان کو تراش و خراش ۔ جا بجا منتشر کیا اور فاش

اس مہینی تلک سبہی مذکور ۔ تہا مدینہ مین جا بجا مشہور

آتی آتی ہی گہر کی یکبارے ۔ ہو گئی لاحق اونکو بیمارے

یکدگر کی زبان سے وہ بات ۔ سنتے رہتی تہی سید السادات

گرچہ دلگیر رہتی ہر دم آپ ۔ مارتی کچہ نہ تہی مگر دم آپ

عائشہ اوس سے کچہ نہ واقف تہین ۔ لیک تہی ملتفت نہ سرور دین

پہنچی خدمت ہو جب پدر کے گہر ۔ جا وہان اور سنی وہ خبر

سنکے اوسکو ہوئین بہت محزون ۔ اور رہ رنج و غم سے ہوا افزون

کیا لکہون ماجرا کہ اشک روان ۔ تین دن رات تک رہین گریان

آخرش بطریق اسرائیل ۔ کچہ نہ دیکہا بغیر صبر جمیل

بس بحکمت تعالے و تسکین ۔ لالی ان آیتونکو روح امین

لَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بِاَنْفُسِهِمْ خَيْرًا ۙ وَّقَالُوْا هٰذَآ اِفْكٌ مُّبِيْنٌ ۝

کیون نہ جب سنا تہا لوگون کو ۔ تہمت اوس انکے بہتان کو

پیش آتی تہی بخیال اور ظن ۔ اپنی اہل یقین و مومن

| | | | |
|---|---|---|---|
| اپنی لوگو نپہ نیک اور بہتر | یعنے جسطرح اپنی جانون پر | اور کہتی تہی وہی ذو الایمان | کہ یہ بہتان ہی کہلا و عیان |
| کہہ کی مرعی مبالغہ کا داب | سو ہی غیبت کیا عدول خطاب | اور شعار آپہ سب ہے کہ یقین | مقتضے بدگمان کا ہی نہین |
| بلکہ شایان اہل ایمان تہا | کہ وہی کرتی گمان ظن اچہا | ای نکرتی گمان بد ہرگز | حضرت عائشہ اور صفوان کی |

لَوْلَا جَآءُوْ عَلَيْهِ بِأَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فَإِذْ لَمْ يَأْتُوْا بِالشُّهَدَآءِ فَأُولٰٓئِكَ عِنْدَ اللّٰهِ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیون نہین لائی ای رسول انام | اوس سخن پر وے لوگ چار گواہ | پہر بوقتیکہ لیکی آئی نہین | چار گانہ وی شاہدونکی تئین |
| تو وہی سب لوگ ہین خدا کی ہان | جو شہہ والی بظاہر اور بہتان | کہ اگر وی گواہ سے آتے | صرف ظاہر مین بہی ہو جاتے |
| پس مسلمان کسی مسلمان کا | نہ روادار ہووے طوفان کا | اور جو بہتان سے کوئی پیش آے | تو سزاوار ہی کہ جہٹلاوے |
| اسطرح سی حدیث مین آیا | کہ نبی الوری سے فرمایا | بہائی مومن کی جو مددگار ہے | پیشہ ہیچی کرے نہ غمخوار ہے |
| | تو مددگار اوسکا ہو یزدان | پیشہ ہیچی بفضل اور احسان | |

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ فِيْ مَآ أَفَضْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جو ہوتا نہ فضل حق تم پر | اور بخشایش اوسکی سر تا سر | بیچ دنیا و آخرت کی عیان | ای تہو فیق توبہ و غفران |
| بیگمان آ ہی پہونچتی تمکو | خوض کرتی ہو جسمین اے لوگو | ایک آفت بڑی کہ ادنی شی | عہد دشنام جسکی آگی ہے |
| یعنے اللہ نے امت پر | کی طفیل نبی کرم کی نظر | کہ نہ بہیجا عذاب استیصال | ورنہ ہوتی وہی مفتری پامال |

إِذْ تَلَقَّوْنَهٗ بِأَلْسِنَتِكُمْ وَتَقُوْلُوْنَ بِأَفْوَاهِكُمْ مَّا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ وَّتَحْسَبُوْنَهٗ هَيِّنًا وَّهُوَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمٌ

| | | | |
|---|---|---|---|
| جب لگی لینی اوس سخن کو تم | ساتہ جیبہونکی اپنی ای مردم | اور لگی بولنی تم اسے لوگو | ساتہ اپنی منہونکی الفاظ کو |
| کہ نہ ہی تمکو جس سخن سی خبر | یعنے کہتی ہو جہل سے یکسر | اور کرتی ہو تم خیال گمان | اوس سخن کو تہا ل کو آسان |
| اور وہ اللہ کی یہان ہی بڑا | یعنے اوسکی سزا ہی سخت کڑی | جبکہ بولی عروق مین ہنشیم کی شور | ام ایوب با ابو ایوب |
| کہ سنی تونی اسی وہ ہشات | ہی جو مشہور ہو رہا ہی بات | بولی و محض افک طوفان ہے | اوس بیکس کا ام کا بہتان ہے |
| کوئی مجکو اگر لگاوی عیب | تجکو محصول ہی سی ہو لا ریب | بولی واللہ مین کرون نہ یقین | کوئی تہمت کری جو تیری تئین |

بولی ہین ہر طرح سی ای لبر | مجھسے وی ام مومنین بہتر
نسبت سید زمین و زمان | وہ عمل ہی بہت بڑا طوفان
تب اس آیت کو حق نی بہجوایا | خوش خیال اونکا یاد فرمایا

وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ۝

اور بھلا کیون نہین تم ای لوگو | جب سُنا تمنی اونک بہتانکو
بولتی تھی نہ ہی ہمین شایان | کہ کہین ہم مہو نسبی یہ طوفان
تجھکو پاکی ہی ای خدای کریم | ہی یہ گفتار افترای عظیم

يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

پند فرماتی ہی تمہین اللہ | یعنی سمجھاتی ہی تمہین اللہ
کہ پھر ایسی کام سے نت کو | گر ہو ایمان والی ای لوگو

وَيُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝

اور بتاتا ہی خالق برتر | تمکو آیات اور بتی یکسر
اور ہی اللہ جاننے والا | حکمت اپنی مین جو رسی بالا

اِنَّ الَّذِيْنَ يُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِيْعَ الْفَاحِشَةُ فِى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

بیگمان جو لعین بعیاری | چاہتی ہین شیوع بدکاری
اونکی حق مین کہ لائی ہین وہ یقین | مار اونکی لیی ہی درد آگین
بیچ دنیا کی تازیانون سے | اور وہان آگ کے زبانون سے
اور خدا جانتا ہی اونکی شر | اور تم جانتی نہین یکسر

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور جو ہوتا نہ فضل حق تمپر | اور نہ ہوتا لیں اوسکی سرتاسر
تو وہ کرتا تمہین غضب مین آ | سر بسر مبتلاے قہر و بلا
اور اللہ مہر والا ہے | رحم اوسکا خرد سے بالا ہے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ؕ وَمَنْ يَّتَّبِعْ خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ فَاِنَّهٗ يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ ؕ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ مَا زَكٰى مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ

نصف — ع

أَبَدًا وَّلَٰكِنَّ اللَّهَ يُزَكِّي مَن يَشَاءُ ۗ وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ

مومنو کرکی افک و بہتان سے
پیروی کرتا ہی حکم و امر لعین
پاک ہوتا نہ تم مین کوئی کبھو
اور خدا اونکی باتین اور مقال
جبکہ مسطح کو طعنہ زن پایا
گرچہ بھائی مرا ہی خالہ زاد

نہ چلو تم ما ہے شیطان پر
بیحیائی و کار بد کے شین
رہتی سب عیب جو تم اوریکہ
سننے والا ہی ستودہ خصال
سنکے بوبکر نی یہ فرمایا
واجب الرحم ہر طرح سے زیاد
تب یہ آیت خدا نی بہجائی

اور جو کوئی چلی قدم بقدم
اور جو ہوتا نہ فضل حق تم پر
لیک اعتدا ہی رسول امین
نیتوں کا ہی جاننے والا
کہ نہ ہون اوسکی مین خبر واللہ
کیا ہوا جو وہ نا ستودہ الا ہے
ایسی سوگند منع فرمائے

کام شیطان کا یہ ستودہ شیم
اور بخشایش اوسکی بہ تمام
پاک کرتا ہی چاہے جسکے تئین
علم اوسکا ہی حصر سی بالا
اور نہ دون اوسکو مال قدر واللہ
اور رہو محتاج حد سے بالا ہے

وَلَا يَأْتَلِ أُولُو الْفَضْلِ مِنكُمْ وَالسَّعَةِ أَن يُؤْتُوا أُولِي الْقُرْبَىٰ وَالْمَسَاكِينَ وَالْمُهَاجِرِينَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۖ

اور نہین چاہئے مین با سوگند
ناتی والونکو ہین جو بکسر خویش
جیون ہے مسطح بجند استحقاق

تم مین ارباب فضل و دولتمند
اور فقیرون کو وہی جو ہین بریش
مستحق اور لائق انفاق

یہ کہ وہی نہ دین ہے بلند خطاب
اور وطن چہوڑ آنے والون کو
صرف خالہ کا و ہمسیر ہی نہین

یعنے ہو مال و نقد او رسباب
راہ اللہ کی مین انکو شکوہ
بلکہ ہی وہ مہاجر او مسکین

وَلْيَعْفُوا وَلْيَصْفَحُوا ۗ أَلَا تُحِبُّونَ أَن يَغْفِرَ اللَّهُ لَكُمْ ۗ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ

اور سزاوار ہی کہ بین وہ ہی معاف
اور ہی اللہ بخشنے والا
ہر طرح سے کرون رحمت مین
لکھہ گئی اوسکو صاحب احقاق
بود جنید مین کرامت فضلش

اور گذر جائین انتقام سی صاف
مہربانی مین حصر سی بالا
بیش آون بعید رحمت مین
اوسکو حجت بفضل بالاطلاق
کہ اولی الفضل خواندہ افضلش
ہند شبلی او ہمہ کار

کیا نہین دوست رکھتی ہو سب تم
سنکے آیت کو بولی کہا سوگند
پس یہ آیت ہین ہے استدلال
ہر کہ دارد ضمیر خود صافی
صورت و سیرتش ہمہ جان بود
ثانی اثنین اذ ہما فی الغار

کہ خدا بخشے تمکو ای مردم
نہ وہ دنیا کبھو کرونگا بند
فضل صدیق پر بوجہ کمال
از سنائی است اینقدر کافی
آن زچشم عوام پنہان بود

إِنَّ الَّذِينَ يَرْمُونَ الْمُحْصَنَاتِ الْغَافِلَاتِ الْمُؤْمِنَاتِ

بیگمان کہ جو دیتی گالی ہین
ہی غرض اوس سے عورتون سے یہان

عورتون کو کہ قید والی ہین
جملہ ازواج سید دو جہان
ابہ جزا کا ہی قاذفون کے بیان

بیخبر ہین کہ اونکو دین گالی
یا فقط عائشہ ہین اونسی مراد
کر تلاوت تو ای بلند مکان

ہین کہ ایمان اور یقین والی
یا کیا ہی مہاجرت کو یاد

لُعِنُوا فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ

ہین وے ملعون اے نبی عرب
بیچ دنیا و اور آخرت کی سب
اور اونکی لیے ہی مار بڑے
یعنے گالی کی بدلی سر پہ کہری

يَوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ أَلْسِنَتُهُمْ وَأَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلُهُم بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ

جس دن اونپر کے شاہد ہونگی سب

اونکی اوپر یہ ای نبوت ہین
وہ جو کرتی تہی کام اور عمل

اونکی جیبہین اور اونکی ہاتہ
یعنی ہوئی اونپہ معترف وہ دغل

اور پا اونکی اور جسم ساتہ

يَوْمَئِذٍ يُوَفِّيهِمُ اللَّهُ دِينَهُمُ الْحَقَّ وَيَعْلَمُونَ أَنَّ اللَّهَ هُوَ الْحَقُّ الْمُبِينُ

اوس دن اونکو وفا کریگا خدا
صفت ثابت ذات خود ظاہر

یعنے پوری عطا کرے گا خدا
اور توانا بقدرت باہر

ایسی اونکو سزا کہ شایان ہی
کوئی جسکا نہ ہی شریک ثواب

اور جانینگی وہی کہ یزدان
ہی نہ جس بن کسیکی ہاتہ عذاب

الْخَبِيثَاتُ لِلْخَبِيثِينَ وَالْخَبِيثُونَ لِلْخَبِيثَاتِ وَالطَّيِّبَاتُ لِلطَّيِّبِينَ وَالطَّيِّبُونَ لِلطَّيِّبَاتِ أُولَٰئِكَ مُبَرَّءُونَ مِمَّا يَقُولُونَ لَهُم مَّغْفِرَةٌ وَرِزْقٌ كَرِيمٌ

عورتین گندیاں ہین سزا وار
اور وہ جو ستہریاں ہین انکو شعور
یہ فریق رجال اور نسوان
اونکو ہی افترا سے بری دور

گندی مردونکی واسطے درخور
ہین یہ اور ستہری مردون کو
اہل بیت پیمبر و صفوان
جسمین عائشہ اور ہیں وری (شاید)
کا زشت اور زبان کے کمیں (شاید)

اور گندی رجال اتنی دین
اور ستہری ہین اے نبی زمان
پاک اوس چیز سے ہین ایسی
ابن عباس نے کیا ارشاد
اونکا حافظ ہی خالق برتر

ہین سزاوار گندیونکی تئین
ستہریونکی مناسب اور شایان
وہ جو کہتی ہین جو ہمیں کسی (شاید)
کہ ہین لازواج انبیا آلاد

ع

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَدْخُلُوا بُيُوتًا غَيْرَ بُيُوتِكُمْ حَتَّىٰ تَسْتَأْنِسُوا وَتُسَلِّمُوا عَلَىٰ أَهْلِهَا ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ

اے ہی لوگو کہ لائے تم یقین
گہس پڑو مت کسی گہر کے تئین
غیر اپنی گہرونکی جن مین تم
رکہتی ہوگی سکونت اے مردم

جب تلک انس تم نہین لیلو
اور سلام اونکی اہل پر دی لو
ہی یہ بہتر تمہین کہ شاید تم
وعظ اور پند پکڑو اے مردم

یعنے بہتر ہی تمکو استعلام
اور جانا تمہین بلفظ سلام
بی اجازت کی داخلیت سے
اور تحیۃ سے جاہلیت کے

اسکا وجہ نزول او ر نشا
تعلیم نے ہی اسطرح سے لکہا
کہ زن انصار سی جو تہی اک زن
بولی حضرت سی کہ اپنی زن

رہتی ہون جسطرح مین اپنی گہر
چاہتی ہون کہ ہو کوئی نہ خبر
ایک مرد دیگانہ آتا ہے
لعنۃ تمکو دیکہ جاتا ہے

تب یہ بیوی نجا نبی کو حکم خدا آئے
بن اجازت کوئی کسی کے نہ جائے
بلکہ اپنی عیال مین بہی مدام
ہو نہ داخل بغیر استعلام

یا کہ آواز یا تنحنح ساتہ
یا کہ وہ ہاتہ سی بجا کرتا نہ
پہلے کر دی خبر وہ اور اعلام
لیک بہتر ہی سب سے لفظ سلام

فَإِن لَّمْ تَجِدُوا فِيهَا أَحَدًا فَلَا تَدْخُلُوهَا حَتَّىٰ يُؤْذَنَ لَكُمْ

پہر جو پاوی کسی تئین او نہین
اون گہرونمین کسی بشر کے تئین
تو نہ تم اونکی بیچ در آؤ
جبتلک اذن تم نہین پاؤ

یعنے جب تک کوئی نہین آوے
اور اجازت تمہین نہ فرماوے
ورنہ تہمت تمہین لگائیگا
خالی گہر مین جو اپنی پائیگا

وَإِن قِيلَ لَكُمُ ارْجِعُوا فَارْجِعُوا هُوَ أَزْكَىٰ لَكُمْ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ عَلِيمٌ

اور اگر کہیں تمکو پہر جاؤ
تو بعود و رجوع پیش آؤ
ہی وہ عود او ر باز گشت اطہر
تمکو اس شخص سی او س دربر

اور خدا دی جو کرتی ہو تم کام
جانتا ہی او نہین بعلم تمام
جب یہ آیت خدا نے بہوائی
اون صدیق مین یہ بات آسکے

کہ جو خالی رباط مین اور گہر
راہ شام و عراق مین مکہ سے
اون مکانون مین کوئی ہی نہ مکین
ہی وہان اذن شرط یا کہ نہین

جو بنے ہے وہ سوال کیا
حق تعالی نے یون جواب دیا

لَّيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَن تَدْخُلُوا بُيُوتًا غَيْرَ مَسْكُونَةٍ فِيهَا مَتَاعٌ لَّكُمْ وَاللَّهُ يَعْلَمُ مَا تُبْدُونَ وَمَا تَكْتُمُونَ

ہیں نہ ہم پر گناہ اے مردم — کہ اجازت بغیر آؤ تم
اون گھروں میں کہ نہیں کسی کی ہیں — جنہیں ہے فائدہ تمہارے تئیں
اور اللہ جانتا ہے وہ سب شے — اوس پہ سب بشر او رہبر ہیں ہے
جسکو تم کھولکر دکھاتی ہو — اور جس چیز کو چھپاتی ہو
یعنی وہ جانتا ہے استیذان — جسکو کرتی ہو ظاہر اور عیان
اور اوس سے وہ فساد ہے معلوم — جسکے نیت کو رکھتی ہو مکتوم
یہ جو ہر دم ہے پونچھکر آنا — اوسکو ہے جھکا اور ہو جانا
اور اگر ایک گھر میں ہوں آباد — جیسطرح جسے غلام اور اولاد
اونکو ہر وقت پوچھنا ہے نہیں — لیک خلوت کی وقت ہیں تو ہیں
جو خدا ان پر فضل فرماوے — اسکی تفصیل عنقریب آوے

**قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ ذٰلِكَ اَزْكٰى لَهُمْ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌ بِمَا يَصْنَعُوْنَ**

کہہ تو ایمان لانے والوں کو — بیقین پیش آنیوالوں کو
کہ رکھیں بند ہی تک آنکھیں — تا رہیں دیکھنے سے رک آنکھیں
اور تھامیں وے اپنی ستر ونکو — ناف سے جنکی حد ہے تا زانو
یہ نہایت ہے بہتر اونکو سے — دیدہ دنیا میں طہر اونکو ہے
بیشک وے سب حضرت اللہ — ہے خبردار اوس سے اور آگاہ
وے جو کرتی ہیں نیک اور بد کام — اے نگاہ حلال اور حرام
اہل تحقیق نے کہا ہے بیان — چشم ہے تیز قاصد شیطان
غیر آنکھوں کی ہیں جو اور حواس — اونکو ہیں دوسروں کی ہے نہ مساس
چشم کو ہے نہ کچھ مدد درکار — کرتی ہے ہر طرح وہ صید شکار
دور و نزدیک اوسکو یکساں ہے — فتنۂ جسم و آفت جاں ہے
قادر انداز ہے یہ تیر نگاہ — رو رصیاد ہے بصید گناہ
کوئی کیا جانتا ہے کیا ہیں چشم — سر سے فتنہ و بلا ہیں چشم
جاگتی ہے نہ وے سلاتی ہیں — فتنہ سوتی ہوئی جگاتی ہیں
رہ جو حفظ فروج ہی ارشاد — ستر عورت نہاں اوس سے مراد
اے چھپانے سے ستر کی مثل آئین — خود نہ دیکھیں نہ اور کو دکھلائیں
آگی حکم نساہی اب ارشاد — کر تلاوت تو اے ستودہ نہاد

**وَقُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ يَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ وَيَحْفَظْنَ فُرُوْجَهُنَّ وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰى جُيُوْبِهِنَّ**

اور کہہ سید زمان و زمین — یہ جو ہیں توایمان والیوں تئیں
کہ رکھیں بند اپنی آنکھیں تک — تا رہیں دید اجنبی سے رک
اور تھامیں وے تہامتی وے ستر تمام — اپنی ستر ونکو ستودہ سیر
اور نہیں وے دکھا دیں اپنی سنگار — سے جو ظاہر ہیں ہیں ناچار
اور ردائیں وے اوڑھنی کیسے — اپنی اعناق اور گریبان پہ
قصد زینت سے ہی سنگار عیان — یعنی انگشتری و حنا

اور کیا ہی وہ اوس سے استثنا
اور اسیطرح ہی بحکم وعمل
جیسے انگشت دست و پنجہ پا کے

وہ جو ظاہر سنگار سی ہو جا
ہاتہ کی مہندی آنکہہ کا کاجل
اور تہوڑا سا منہ نظر آجا
اور اسیطرح زیور اور پوشاک

جیسے جوتی ہی نظر آوے
یا مواضع سنگار کی دکہلاوین
اور باقی بدن چہپانا ہے
لیک اونگلی کی چہلی کا ہی باب

یا لباس سفید دکہلاوے
کام کرتی مین جو نہ بہان جائے
اجنبی کو نہین دکہانا ہے

وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا لِبُعُولَتِهِنَّ أَوْ آبَائِهِنَّ أَوْ آبَاءِ بُعُولَتِهِنَّ أَوْ أَبْنَائِهِنَّ أَوْ أَبْنَاءِ بُعُولَتِهِنَّ أَوْ إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي أَخَوَاتِهِنَّ

اور نہ دکہلاوین اپنے زینت کو
یا کہ اپنی وی باپ دادونکو
یا کہ بیٹون کو اپنی انکی شوہر کو
یا کہ بہنون کے اپنی بیٹون کو
کہ اگر پائین اون سے اوسکی خبر
ساتہ جسکے نہین روا و مباح

تا کہ بہر یا کوئی فساد نہو
کہ نہ اون سے فساد برپا ہو
یا کہ شوہر کی اپنی بیٹون کو
اور اسیطرح خال اور عم ہو
سکے فتنہ اوٹہائین اونکی سبب
بقرابت نسا کا عقد نکاح

ہان مگر اپنی شوہرونکی تئین
یا کہ سسرونکو اپنی جو بکسر
یا کہ اپنی برادرونکی تئین
لیک ہی اسمین احتیاط کمال
گر یہ آیت مین بعد ہے استثنا
یون ہین محرم جو ہین رضاعت کی

جنکا حق ہی وہ زینت اپنیہ دیکہنا
یا ہین شوہرونکی مثل بید
یا بہتیجونکو اپنی ایسہ ہی
برادرزادگان
کہ نہ دکہلاوین وہ...
حکم ہی صرف اوس حرمت کا
حکم مین ہین آئے جماعت کی

أَوْ نِسَائِهِنَّ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُنَّ

یا کہ اپنی اون عورتون کے تئین
یعنے دکہلاوین باندیونکی تئین
یا کہ مملوک ہی مراد ہی عام
حکم رکہتی ہین اجنبی کا غلام

کہ وہی ہین اہل دین اور یقین
خواہ دیندار خواہ ہون بیدین
خواہ باندی ہون خواہ ہوئین غلام
ہی نظر بیبیون پہ اونکو حرام
اور وہی جو شریک الیان ہین

یا ہوی جنکی مالک اونکی ہاتہ
پس وہ ہی اوس عموم کی تفصیل
لیک احقاق مین کیا ہی بیان
بلکہ بدراہ عورتونکی تئین
اون سے ملنا نہین درست و روا

ہاتہ آئین وہ ہی رقیہ کی ساتہ
ورنہ ہین باندیان نسا مین دخیل
ہین فقط باندیان مراد یہان
جیسے دیوین اپنی پاس نہین

أَوِ التَّابِعِينَ غَيْرِ أُولِي الْإِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ

یا کہ مردونکو وہی جو بانسوان
نہین کہتی ہین حاجت مردان
جسطرح پیر سالخوردہ و عنین
کہ خبر وہی مباشرت سی نہین

ایک اکثر ایسے حسن فی | گنتی مرد و بین بین عنین و خصی | کروی صحبت کے بین تمناسے | اگرچہ کرتی نہین توانائے

اَوِ الطِّفْلِ الَّذِیْنَ لَمْ یَظْهَرُوْا عَلٰی عَوْرٰتِ النِّسَآءِ ص

یا وہ لڑکی کہ جو نہین ہین خبر | بہیا و رازنامی نسوان پر | یعنی زن کی مباشرت کی تہین | خورد سالی سی اجانتی ہین نہین

دس برس تک وہ بی شعوری سے | اجتناب اون سے پہر ضروری ہے

وَلَا یَضْرِبْنَ بِاَرْجُلِهِنَّ لِیُعْلَمَ مَا یُخْفِیْنَ مِنْ زِیْنَتِهِنَّ ط

اور نہ ماریں وہ اپنے پاؤنکو | تاکہ معلوم اوس سے وہ شی ہو | جو چہپاتی ہین اپنی زینت سے | یعنے عفت اور پاک طینت سے

جسطرح گوجری کی ہی جہنکار | اور ایسے طور پر شوس کی جہنکار | اور پہرین نہ ایسی پہراوے | جن سے اونکا بدن نظر آوے

وَتُوْبُوْٓا اِلَی اللّٰهِ جَمِیْعًا اَیُّهَ الْمُؤْمِنُوْنَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ه

اور پہرو تم خدا کی جانب کو | سب کے سب ملکے ای مسلمانو | تاکہ پاؤ نجات وجہنکارا | دشت شہوت میں پہرو آوارا

وَاَنْكِحُوا الْاَیَامٰی مِنْكُمْ وَالصّٰلِحِیْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَاِمَآئِكُمْ

اور کرو و نکاح ای لوگو | زن بی شوہر و شوہر بی زن کو | آپ میں سے کہ مرد ہون اور زن | بی زن و شوہری جو ہر یک ہین

اور جو نیک ہون تمہارے عبید | اور جو ہوین لونڈیان تمہاری سعید | یعنے جو بیاہ سی کنیز و غلام | چہوڑ و نہون نہین تمہارا کام

ہی روایت کہ ایک نے رسول | بولی حضرت سے ملکے کہ یہ قبول | تین کام سے نہین دیر مت کرتو | فوت ہونیکا او نکی کہ ڈر تو

فرض جو جسکہڑی کہ وقت آوے | اور جنازہ کو جسکہڑی پاوے | اور کرو جلد بیوہ زن کا بیاہ | پا میرداوسکی ذات کا ہمراہ

بیوہ زنکو جو بیاہ کا وہی عیب | تو مسلمان وہ نہین لاریب

اِنْ یَّكُوْنُوْا فُقَرَآءَ یُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ط وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ

جو ایا ماو مساکین ہون فقیر | کر دی اونکو غنی خدای قدیر | فضل اپنی سی یعنی کرکی نظر | رزق دو آدمی کا ایکجا پر

اور خالق سمائی والا ہے | علم والا بیان سے بالا ہے

وَلْیَسْتَعْفِفِ الَّذِیْنَ لَا یَجِدُوْنَ نِكَاحًا حَتّٰی یُغْنِیَهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ

اور ہین فعل زشت سی دور | جو نہ رکھتی ہین بیاہ کا مقدور | جب تلک دیوی دسترس انکو | خالق اپنی کرم سی ای لوگو

یعنے پاوین نکاح کا سامان | وہ جو نفقہ بہی اور مہر عیان | اب کتابت کہین بیان کام | جس سے آزاد ہون کنیز و غلام

وَالَّذِيْنَ يَبْتَغُوْنَ الْكِتٰبَ مِمَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ فَكَاتِبُوْهُمْ اِنْ عَلِمْتُمْ فِيْهِمْ خَيْرًا ۖ وَّاٰتُوْهُمْ مِّنْ مَّالِ اللّٰهِ الَّذِيْٓ اٰتٰىكُمْ ؕ

اور جو لوگ چاہتی ہین لکھا
پس لکھا دو اونکو اگر تم
جانتا ہی لکھی گا جو ارشاد
کہ کما دون مین مال و زر تجکو
اس قرار اور مدار کا ارقام
پہر مکاتب جو دیوے مال بدل
تو نہ چوریکی ساتہ پیش آوے
خواہ دنیوین وے اونکو مال کو
بلکہ چوتہائی اوس کمائی کا
ابن عباس سے روایت ہے
گنتی ہین وکہ خطاب تو عام
خواہ ناخوش ہو خواہ خوش و کنیز

اے شفیقہ کتابت اسی کا
جو سمجھتی ہو اونمین نیکی تم
اوس سے امر مکاتبت ہی مراد
اتنی مدت مین اسقدر تجکو
ہی کتابت تمہاوے مین نام
ہووے آزاد اے ستودہ عمل
اور زنا کار وہ نہو جاوے
خواہ اونکو عطا کرین خیرات
کرتی ہین حنبلیہ اوسکو عطا
کہ بدل ہی ثلث کفایت ہے
اسی معین اوسکی ہو نذو السلام
ہی وہ ناپاک مال اور ناچیز

اون ممالیک مین سے جنکی تم ہین
اور دو اونکو بعض مال خدا
یعنی کوئی عبید و آما سے
تو مین ہون کامیاب آزاد ہونے
اور کما کر جو مال دینے کہا
اور نیکی سے ہی یہان وہ مراد
اور اہل دول کو ہی ارشاد
شافعی اور احمد حنبل
اور یک قول شافعیہ تمام
اور وہ اتنا ہی مال متحتم
اب یہ ارشاد ہی کہ لینا مال
لیک ہی جنکا ہو ناخوش ہے

رکہتی ہین مالک تم تمہاری مین
وہ جو اون سے کیا ہی تمکو عطا
یعنی اسطرح اپنی مولی سے
یادُن اسپر کتاب آزاد
وہ کما دی بدل کتابت کا
کہ بدل ہی کی جب ہوا آزاد
کر وہی مین مال تا کہ ہون آزاد
کچہ کتابت سے کرتی کم ہین بدل
رائی خواجہ یہ سونپا جاوے کام
سمجھتی ہین مالک اور اعظم
نقل مدیر ہی لونڈیوں زوبال
بلکہ مظلوم اور ستمکش ہے

وَلَا تُكْرِهُوْا فَتَيٰتِكُمْ عَلَى الْبِغَآءِ اِنْ اَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ

اور نہ اکراہ ساتہ پیش آؤ
جو لگین چاہنی بیچے رہنا

اے نہ جبر اور زور دکہلاؤ
یعنی عفت کی قیدکو سہنا
یعنی اون سے کمائی کرواکر

لونڈیون اپنی کو پلیدی پر
مت کرو جبر تاکہ تم ہو
یا کہ اولاد اونکی بیچا کر

وہ جو ہی بیحیائی سر تا سر
مال و رخت حیوۃ دنیا کو

وَمَنْ يُّكْرِهْهُّنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ مِنْۢ بَعْدِ اِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

اور جو کوئی کریگا زور اونپر
یعنی لیگا جو کسب کرواکر
تو خدا اونکی بی بسی پیچہے
جن پہ وی زور و جبر کرتا تہا

ہی نگہبانون کا بخشنی والا
اسکا ابن ابی ہے منشا
تب نے ناسپروہ اونکو دیتا تھا
جبکہ بہو بچا کمال کو تیرا

مہروالا بیان سے بالا
وہ جو افسر منافقونکا تھا
کسب کا اونکی مال لیتا تھا
لائین شکوہ با محمد مختار

یعنی بخشے وہ لونڈیونکی تہین
لونڈیان تہین چہہ اوسکے ماجبا
جو بانکار پیش آتی تہین
تب یہ آیت خدائی بہوائی

جبر کرتی تہی جن پہ وہ بیدین
دل عالم فریب حور مثال
ہر طرح کی وہی مارکہاتی تہین
اونکی حق ہین وہ نہی حق آئی

وَلَقَدْ أَنزَلْنَا إِلَيْكُمْ آيَاتٍ مُّبَيِّنَاتٍ وَمَثَلًا مِّنَ الَّذِينَ خَلَوْا مِن قَبْلِكُمْ وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِينَ ۝

اور اوتاری ہین آیتوں وہ صفات
اور مثال اونکی جو گئی ہین گذر
وعظ قرآن جو متقی ہین بخلوص

ہمنی جانب تمہاری کی آیات
تمسے پہلی وہی لوگ سر تا سر
متقی اسکی ہوئی مخصوص

کہ بیان کرنیوالی ہین احکام
اور اوتاری اون آیتون مین مثال
جیسے تہم پہلی یوسف اور مریم

ای حدود اور سب حلال و حرام
ڈرنیوالونکو ہمنی ای دلبند
عائشہ کی طرح تہی ای ہمدم

ع

اللَّهُ نُورُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۚ مَثَلُ نُورِهِ كَمِشْكَاةٍ فِيهَا مِصْبَاحٌ ۖ الْمِصْبَاحُ فِي زُجَاجَةٍ ۖ الزُّجَاجَةُ كَأَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُوقَدُ مِن شَجَرَةٍ مُّبَارَكَةٍ زَيْتُونَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَلَا غَرْبِيَّةٍ يَكَادُ زَيْتُهَا يُضِيءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ۚ نُّورٌ عَلَىٰ نُورٍ ۗ يَهْدِي اللَّهُ لِنُورِهِ مَن يَشَاءُ ۚ وَيَضْرِبُ اللَّهُ الْأَمْثَالَ لِلنَّاسِ ۗ وَاللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ۝

حق تعالی ہی نور اور تزمین
دلمین ہے اوس صفت نورسی اوسکا
ہی رکہا وہ چراغ عالمتاب
نیل جلتا ہی اوسمین اور روغن
ہی نہ شرق اور نہ غرب اوسکا شت
گرچہ بہونچی نہ اوسی آتش

جملہ افلاک اور زمین کی تئین
پردہ در پردہ یون ظہور اوسکا
ایک شیشہ مین بہانی یاب
یا کہ ہوتا ہی سر بسر روشن
بلکہ ہی اصل اوسکی خاص بہشت
ای درخشندہ ہو وہ بے آتش

یا وہ ہی نور بخشنی والا
جیسے اک طاق جسمین اک چراغ
شیشہ از بس لطافت و لمعان
اوس مبارک درخت سی کہ تمام
ہی تعریف اوسکا زیت اور روغن
نور پر نور ہی وہ ای دلبند

آسمانونکا اور زمینونکا
تاب ہے جسکے آفتاب بہ داغ
گویا ہی ستارہ درخشان
سورۂ انبیا ہی زیتون نام
کہ وہ ہوجاوے خود بخود روشن
ای فروغ چراغ ہی جہان

راہ دیتا ہی خالق اپنی دین
اور خداوند پاک ہر شے پر
جو نہ تائید اونکی فرماتا
ابن عباس نے یہ فرمایا
ایک ہی ایک ہی منور تر
یعنی سرسبز باغین کا شجر
بلکہ ملک عرب مین پیدا ہو
کہ جو صحبت سے اونکی روشن ہو
اور مشکوۃ ہی وہ اوسکے زبان
بن پڑ ہی جسکی حجت و برہان
یا ہی وہ نور خواجۂ عالم
اسکی تفصیل مین طوالت ہے

نور اپنی کی جا ہی جسکی تئین
رکہنی والا ہی علم اور خبر
کام اونکا وہ سب بگڑ جاتا
جیسے وہ صبح مین سر لبسر آیا
چمکی تارہ کیطرح سی اندر
دہوپ کہاوی نہ شام اور نہ سحر
نور بخشا قلوب عالم کو
پہونچی ناگاہ نور عرفان کو
اور مصباح ہی وہ خود قرآن
ہونی لگتی ہی ظاہر اور عیان
اور وہ مشکوۃ حضرت آدم
جسکو اندیشہ ملالت ہے
اون مساجد کی جنمین صبح و شام

اور تبلاتی ہی خدا امثال
یعنی خالق سی رونق و تزئین
وہ جو ہی اوسکی نور کی تمثیل
کہ ہی مومن کے دلمین نور اوسکا
اوس شجر سی مراد ہی وہ درخت
یا غرض اوس درخت سی ہین نبی
تیل روشن ہو وہ جو آتش بن
یا کہ وہ نور نور قرآن ہے
اور وحی خدا ہے اوسکا شجر
پہر جو ٹپکی ہی اوسکی پیش آوین
اور نوح نبی ہین وہ قندیل
اب یہ ارشاد ہی کہ پائی وہ نور
سینگی ہی ہی کاملونکو کام

پہر مردم کہ جان لین فی الحال
ہی اون افلاک اور زمین کے تئین
کئی صورت سے اوسکی ہی تفصیل
کئی پردو نہین ہی ظہور اوسکا
جو نہ کمہلائی دہوپ سے یکلخت
کہ نہ شرقی ہین اور نہ وہ غربی
ہی مراد اوس سے وہ دل مومن
جسکا شیشۂ دل مسلمان ہے
کہ وہ لی شرق و غرب ہی یکسیر
نور پر نور سربسر پاوین
اور ہین وہ شجر جناب خلیل
جسکو ہووی ملازمت دستور

فِيْ بُيُوْتٍ اَذِنَ اللّٰهُ اَنْ تُرْفَعَ وَيُذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ يُسَبِّحُ لَهٗ فِيْهَا بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ

کہتی تسبیح ہین وہ پی درپی
اور پڑہا جاہی جنمین اوسکا نام
یا غرض اوس سے ہین مساجد چار
دوسری بیت قدس ہے مقصود
تیسری مسجد مدینہ جان

یا کہ روشن چراغ ہوتا ہے
کرتی یاد اوسکو جنمین صبح و شام
کر لی اون چار کو ادب سے شمار
جسکے بانی تہی حضرت داود
چوتہی قبا مین اوسے تو پہچان

اون گہرون مین کہ حق نے حکم دیا
وہ جو لفظ بیوت ہی ارشاد
ایک کعبہ ہی وہ بنای خلیل
اور سلیمان نی کیا اتمام
ہین یہ دونون بنا سرور دین

قدر جنکی بلند کرنے کا
ہین مساجد عموماً اوس سے مراد
تہی مددگار جسمین اسماعیل
جسقدر راہ اوسمین رہ گیا تہا کام
سربسر احترام اور تزئین

رِجَالٌ لَّا تُلْهِيْهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ

وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَآءِ الزَّكٰوةِ يَخَافُوْنَ يَوْمًا تَتَقَلَّبُ فِيْهِ الْقُلُوْبُ وَالْاَبْصَارُ ۝ لِيَجْزِيَهُمُ اللّٰهُ اَحْسَنَ مَا عَمِلُوْا وَيَزِيْدَهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

وی جو مردان دین ہیں کامل
اور نکرتی ہی غافل اونکی تیئن
اور دینی سی مستحقون کو
جسمین کپھر قلوب اور ابصار
اوس عمل کی کہ وی بجالائی
فضل اپنی سی ماورای بہشت

کہ نہین کرتی ہی اونہین غافل
بیع یعنی فروخت اشیہ دین
وہ جو اونپر زکوۃ واجب ہو
از بس اضطراب اور افکار
یعنی جنت وہ اونکو دلوائی
جس سی موعود ہین ونیک سرشت
بحساب و شمار دنیا مین

تاجری یعنی وہ خریدارے
حق کی یاد اور بات کرنی سی
رکہتی اوس روز کا مین خوف اور ڈر
خوف رکہتی ہین اسلی اور ڈر
اور کری زائد اونکو افزود
اور اللہ ای بنی امین
یا کہ اوس سی زیادہ عقبی مین

جسمین ہووی مراجعہ جاری
اور قائم صلوٰۃ کرنی سی
کہ اولٹ جاوین ہوکی متحیر
تا جزا دی اونہین خدا بہتر
یعنی وہ شی کہ ہو نہین موعود
رزق دنیا ہی جاہے جسکے تیئن

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍۭ بِقِيْعَةٍ يَّحْسَبُهُ الظَّمْاٰنُ مَآءً ۭ حَتّٰٓي اِذَا جَآءَهٗ لَمْ يَجِدْهُ شَيْـًٔا وَّوَجَدَ اللّٰهَ عِنْدَهٗ فَوَفّٰىهُ حِسَابَهٗ ۭ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝

اور جو لوگ جو ایمان لائی
جانکر اونکو پیاس والا آب
اور پاوی عقاب حق کی تیئن
بس تمام و کمال دی وہ عذاب
سرکی موحدین اور جو نیک عمل
اونکو دشمن سی انکار
بی عمل ہو سراب سی تشبیہ

یعنی ایمان سی نہ پیش آئی
جانی لگتا ہی اوس طرف کو شتاب
پاس اپنی عمل کی اشیہ دین
اور سکی اوسکا حساب اور لیکہا
یعنی ایمان سی پائین اوکا بدل
ہونوین بد کام کی سزا سے اطوار
اونکی اعمال کی بطرز وجیہ

ہین عمل اونکی شکل ریگ و رمل
یہان تلک جبکہ آوی اوسکی پاس
یا کہ پاوی خدا کو وہ خناس
اور اللہ ایمان سی یاب
اور جو اعمال ہیں بد پیش آوین
نیک کاموں سی جو وی پیش آوین
اور خود کافرونکی ہی تمثیل

بیچ جنگل کی الیستودہ عمل
کہ نہین سی پاعث جاوی پیاس
کرنیوالا حساب اپنی پاس
یعنی والا ہی جلد سی حساب
اونکو یک سعادت ہو جاوین
اونکی ہرگز خبر نہین پاوین
ساتھیا جنکی جو بوجہ جمیل

اس جہت سے کہ جیسے تشنہ آب | ہووی بیتاب تب یہ پاس سراب
از سر حسرت سراسے عمل | اپنی رہ جائین ہاتہ وی ململ
(یعنے پہنچنا امید کو ۱۲)

اہل تحقیق نے کیا تحقیق | دو طرح پر ہے کافرونکا فریق
ایک فرقی کی اونہین ہی وہ راہ | کہ رکہی ہی ایسو عیب نگاہ

پہر ضلالت سے چہوڑتی ہین وہ دین | چلتی راہین غلط کی ہین وہی یقین
یہ مثال اسکی جو فرماے | شامئین اوس گروہ کی آے

کہ وی وو دوڑے سمجہ کے ریت کو آب | نہ ملا کچہ پہر اونکو غیر عقاب
دوسرا وہ گروہ ہے کہ مدام | بت پرستی ہی جو کہی تہی کام

غرق دنیا مین ہین وہ زشت مآل | اونکی حق مین وہ دوسری ہی مثال
پاس اونکے وہ ریت بہی ہی نہین | بند ظلمت مین ہو ہے ہین یہین

اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ۭ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ۭ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا ۭ وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۝ ع

یا ہین کام اونکی ایسی وہ صفات | جیسے ہو نوین اندہیرے او ظلمات
ایک بحر عمیق مین یکسر | دمبدم ڈہانپتی ہی جسکو لہر

اوپر اوسکی ہی ایک موج دگر | اسی چڑہی آئی ہی لہر پہ لہر
اوپر اوسکی ہی ایک ابر و سحاب | جس سے تاب نجوم ہوا نایاب

یہ جو تاریکیان ہین سرتاسر | بعض اونکا ہی فوق بعض دگر
جسکہ ہی وہ نکالے اپنا ہاتہ | کہ وہ اقرب ہے دیکہنی کی ساتہ

نہین لگتا کہ دیکہی وہ بدخو | اون اندہیرونمین ہاتہ اپنی کو
اور وہ کوئی کہ کر دیا ہی نہین | جسکو خالق نی نور شہ دین

پس نہین اوسکے واسطے کچہ نور | ہی اندہیرونمین وہ سدا مستور
ہین عمل اوسکی جا بجا تیرہ و تار | اور دل اوسکا بحر لجّی وار

کہ وہ جہل اور شرک کی موج | کرتی ہین اوسکو تاخت اور تاراج
ابر خذلان ہے چہار ہا اوسپر | غیر ظلمت نہین ہی اوسکا مقر

سر بسر تیرگی ہین اوسکے عمل | اور اسیطرح مخرج و مدخل
اور اسیطرح جیسے نہ ظلمت بن | اوسکی ہی بازگشت حشر کی دن

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُسَبِّحُ لَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالطَّيْرُ صٰۗفّٰتٍ ۭ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهٗ وَتَسْبِيْحَهٗ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ۝

کیا نہ دیکہا ہی تونی اے خوش خو | کہ خدا یاد کرتی ہین جسکو
وی جو افلاک مین ہین اور زمین | یعنے رکہتی ہین جو خرد کی تمیز

اور پرندی جو اوڑتی ہین یکسر | یاد کرتے ہین کہولی اپنی پر (کما فی الموضح ۱۲)
ہر یک اونمین سی وہ جو ہین کور | یعنے اہل عقول اور وحوش و طیور

وَإِقَامِ الصَّلٰوةِ وَإِيتَآءِ الزَّكٰوةِ يَخَافُونَ يَوْمًا تَتَقَلَّبُ فِيهِ الْقُلُوبُ وَالْأَبْصَارُ ۝ لِيَجْزِيَهُمُ اللّٰهُ أَحْسَنَ مَا عَمِلُوا وَيَزِيدَهُم مِّن فَضْلِهِ ۗ وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَن يَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

وہی جو مردان دین ہین کامل
اور نکرتی ہی غافل اونکی تئین
اور دینی سی مستحقون کو
جسمین کہ پہر قلوب اور ابصار
اوس عمل کی کہ وی بجالائی
فضل اپنی سی ماورای بہشت

کہ نہین کرتی ہی اونہین غافل
بیع یعنی فروخت اشیاء دین
وہ جو اونپر زکوۃ واجب ہو
از بس اضطراب اور افکار
یعنی جنت وہ اونکو دلوائی
جس سے موعود ہین وینگے سرشت
بحساب و شمار دنیا مین

تاجری یعنی وہ خرید ارے
حق کی یاد اور بات کرنی سے
رکہتی اوس روز کا ہین خوف اور ڈر
خوف رکہتی ہین ایسی اور ڈر
اور کری زیادہ اونکو افزود
اور اللہ ای نبی ! مین
یا کہ اوس سے زیادہ عقبی مین

جسمین ہووی مراجعہ جاری
اور قائم صلوۃ کرنی سے
کہ اولٹ جاوین ہو کے متحیر
تا جزا دی اونہین خدا بہتر
یعنی وہ شی کہ ہو نہین موعود
رزق دنیا ہی جسکے تئین

وَالَّذِينَ كَفَرُوا أَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍ بِقِيعَةٍ يَحْسَبُهُ الظَّمْآنُ مَآءً حَتّٰى إِذَا جَآءَهُ لَمْ يَجِدْهُ شَيْئًا وَوَجَدَ اللّٰهَ عِندَهُ فَوَفّٰىهُ حِسَابَهُ ۗ وَاللّٰهُ سَرِيعُ الْحِسَابِ ۝

اور وے لوگ جو ایمان لائی
جا نکرا اونکو پیاس والا آب
اور پایا عقاب حق کی تئین
پس تمام و کمال دی وہ عذاب
کرلی مومن جو ہوی جو نیک عمل
اور جنکو شبہ سے انکار
[illegible] سراب سے تشبیہ

یعنی ایمان سے پیش آئی
جانی لگتا ہی اوس طرف کو شتاب
پاس نہی آب عمل کی اشیاء دین
اور سکا اوسکا حساب اور لیکہا
یمن ایمان سے پائین اوکا بدل
ہو نوین بد کام کی سزا سے [illegible]
اونکی اعمال کی بطرز وجیہ

ہین عمل اونکی مثل ریگ و رمل
یہان تلک جبکہ آوی اوسکی پاس
پایا کہ پاس خدا کو وہ خناس
اور اللہ ایسا [illegible]
اور جو اعمال بد سے پیش آوین
نیک کاموں سے جو ہووی پیش آوین
اور خود کافرونکی ہی تمثیل

بیچ جنگل کے ایستادہ عمل
کہ نہین پاتا ہی [illegible] پیاس
کرنیوالا حساب آپ ہی پاس
یعنی والا ہی جلد سے حساب
اونکو [illegible] جاوین
اونکی ہرگز جزا نہین پاوین
ساتہ [illegible] جو بوجہ جمیل

اس جہت سے کہ جیسے تشنہ آب ۔ ہو وہی بیتاب تب یہ پاس سراب
از سر حسرت سرا سے عمل ۔ اپنی رہ جاتے ہین ہاتہ وہی ململ
اہل تحقیق نے کیا تحقیق ۔ دو طرح پر ہے کافرونکا فریق
ایک فرقے کی اونہین ہی وہ راہ ۔ کہ رکہی ہی اسکو عیب نگاہ
پہر ضلالت سے چہوڑتی ہین وہ دین ۔ چلتی راہین غلط کی ہین وہی یقین
یہ مثال اسکی جو فرماتے ۔ شامل اوس گروہ کی آتے
کہ وہی دور سے سمجہ کے ریت کو آب ۔ نہ ملا کچہ پہر اونکو غیر عقاب
دوسرا وہ گروہ ہے کہ مدام ۔ بت پرستی ہی جو کہی ہی کام
غرق دنیا مین ہین وہ زشت مآل ۔ اونکی حق مین وہ دوسری ہی مثال
پاس اونکے وہ ریت بہی ہی نہین ۔ بند ظلمت مین ہوئے ہین یقین

أَوْ كَظُلُمَاتٍ فِي بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَغْشَاهُ مَوْجٌ مِّن فَوْقِهِ مَوْجٌ مِّن فَوْقِهِ سَحَابٌ ظُلُمَاتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ إِذَا أَخْرَجَ يَدَهُ لَمْ يَكَدْ يَرَاهَا وَمَن لَّمْ يَجْعَلِ اللَّهُ لَهُ نُورًا فَمَا لَهُ مِن نُّورٍ ؏

یا ہین کام اونکے ایسے تو وہ صفات ۔ جیسے ہوویں اندہیرے اور ظلمات
ایک بحر عمیق مین یکسر ۔ دمبدم ڈہانپتی ہی جسکو لہر
اوپر اوسکی ہی ایک موج دگر ۔ اسی چڑہی آئی ہی لہر پہ لہر
اوپر اوسکی ہی ایک ابر وسحاب ۔ جس سے تاب نجوم ہو نایاب
یہ جو تاریکیان ہین سرتاسر ۔ بعض اونکا ہی فوق بعض دگر
جسگہڑی وہ نکالے اپنا ہاتہ ۔ کہ وہ اقرب ہے دیکہنی کی ساتہ
نہین لگتا کہ دیکہی وہ بد خو ۔ اون اندہیرے نہین ہاتہ آتی کو
اور وہ کہولی کہ کردیا ہی نہین ۔ جسکو خالق نی نور رشد و دین
پس نہین اوسکی واسطی کچہ نور ۔ ہی اندہیرے مین وہ سدا مستور
ہین عمل اوسکی حجابہ تیرہ و تار ۔ اور دل اوسکا بحر لجی وار
کہ وہ جہل اور شرک کی ہین موج ۔ کرتی ہین اوسکو تاخت اور تاراج
ابر ضلالت ہے چہا رہا اوسپر ۔ غیر ظلمت نہین ہی اوسکا مقر
سر بسر تیرگی ہین اوسکے عمل ۔ اور اسیطرح مخرج و مدخل
اور اسیطرح جیسے نہ ظلمت بن ۔ اوسکی ہی بازگشت حشر کی دن

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ يُسَبِّحُ لَهُ مَن فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَالطَّيْرُ صَافَّاتٍ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهُ وَتَسْبِيحَهُ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِمَا يَفْعَلُونَ ؏

کیا نہ دیکہا ہی تونی اے خوش خو ۔ کہ خدا یاد کرتی ہین جسکو
وہی جو افلاک مین ہین اور زمین ۔ یعنے رکہتی ہین جو خرد کی تمکین
اور پرندے جو اڑتی ہین یکسر ۔ یاد کرتے ہین کہولی اپنی پر (کما فی الموضح ١٢)
ہر یک اونمین سے ہی وہ جو ہین کور ۔ یعنے اہل عقول اور وحوش و طیور

بیگمان جانتا ہی اپنی نماز
اور تسبیح اپنی ای ممتاز
اور خدا جانتا ہی اوسکی تئین
وہ جو کرتی ہین اپنی خرچ خوزین

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ

اور خدا کی لیی ہی بیشبہ دین
شاہی جملہ آسمان و زمین
اور خدا کی طرف ہی پہر جانا
یعنی جاکر وہان خبر پانا

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُزْجِيْ سَحَابًا ثُمَّ يُؤَلِّفُ بَيْنَهٗ ثُمَّ يَجْعَلُهٗ رُكَامًا فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ وَيُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ جِبَالٍ فِيْهَا مِنْۢ بَرَدٍ

کیا بہلا دیکہتا نہین ہی تو
کہ خدا ہانکتا ہی بادل کو
پہر ملاتا ہی درمیان اوسکی
ٹکڑی ٹکڑی جو ہین عیان اوسکی

پہر وہ کرتا ہی اوسکو متراکم
تہ بتہ رستہ اور بستہ بہم
پہر تو آتا ہی دیکہنی سی بیش
مینہ و باران کو ای نبوت کیش

کہ وہ ہوتا ہی خارج اور باہر
درمیان سی اوسکی سرتا سر
اور دیتا ہی آسمان سی اوتار
یعنی اولونکو ای بلند وقار

اون پہاڑون سی جو ہین یکسر
اوسمین اولونکی استودہ سیر
یا کہ اوس ابر سی کہ مثل جبال
ہی وہ عظمت مین بلند خیال

فَيُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَيَصْرِفُهٗ عَنْ مَّنْ يَّشَآءُ

پہر وہ پہونچاتا ہی اولون کو
جس کسی پر کہ چاہی اچہو تخو
اور وہ پہیرتا ہی اوسکی تئین
جس کسی کہ چاہی شہ دین

یعنی اولونسی وہ بچاتا ہی
جسکی خواہش سی پیش آتا ہی

يَكَادُ سَنَا بَرْقِهٖ يَذْهَبُ بِالْاَبْصَارِ

ہی یہ نزدیک ای سبنی ورا
کہ چمک اوسکی برق کی لیجا
فرط نور و ضیا سی آنکہون کو
جس سی ظاہر کمال قدرت ہو

يُقَلِّبُ اللّٰهُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّاُولِي الْاَبْصَارِ

پہیرتا ہی خدا ای عز و جل
رات اور دنکو بستودہ عمل
بیشک اسمین ہی سوچنی کا مقام
آنکہو والونکو ای نبی انام

وَاللّٰهُ خَلَقَ كُلَّ دَآبَّةٍ مِّنْ مَّآءٍ

اور خدا نی بنایا ہر حیوان
اک پانی سی ای رسول زمان
آب نطفہ ہی نطفہ ماسی مراد
طرز تغلیب سی وہ ہی ارشاد

ورنہ ہین بعض بعض وہی حیوان
جنمین نطفہ کا ہی نہین امکان
یا کہ ہی جزو ماء سی مقصود
اسجگہ نطفہ ماسی ای مسعود

اسکی تائید کو کفایت ہی
رہ جو تبیان نہین روایت سی
کہ خدا نی بنایا یک جوہر
ذات ہیبت کی اپنی او بہ نظر

ہیبت حق کی پہونچتی ہی تاب | ہو گیا یکبیک وہ گلگر آب | کر کی مغلوب نار وہ پانی | اوس سے جہونکا ہو گیا بانی

اور مغلوب ہیوہ ... ماکر | اوس سے پیدا کیی ملک یکسر | اور مغلوب خاک کر کی عیان | اوس سے حیوانیات اور انسان

فَمِنْهُم مَّن يَمْشِي عَلَىٰ بَطْنِهِ

پہر ہی ان مین سی کوئی ایسی | کہ وہ چلتا ہی پیٹ اپنی پر | جسطرح جیسے کہ سانپ اے ہمدم | پیٹ کے بل ہی جسکا چلنا کام

وَمِنْهُم مَّن يَمْشِي عَلَىٰ رِجْلَيْنِ وَمِنْهُم مَّن يَمْشِي عَلَىٰ أَرْبَعٍ ۚ يَخْلُقُ اللَّهُ مَا يَشَاءُ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

اور کوئی ہی کہ اے نبی زمان | چلتا دو پاؤن پر ہی جیون انسان | اور کوئی اونمین ہی دو دو عام | کہ وہ چلتا ہی چار پر بدوام

کرتا پیدا ہی خالق برتر | جسکو چاہی باختلاف صور | بیشک وہ رب خالق یکتا | ہر کسی چیز کو ہی کرسکتا

اوست قادر ہرچہ خواہد خواست | ہرچہ خواہد کند کہ حکم اوراست | نقشبند برون گلہا اوست | نقش دان درون دلہا اوست

لَقَدْ أَنزَلْنَا آيَاتٍ مُّبَيِّنَاتٍ ۚ وَاللَّهُ يَهْدِي مَن يَشَاءُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ

ہمنی بیشک اوتارین وہ آیات | کہ بیان کرنیوالی ہین بالذات | اور اللہ راہ دکہلاوے | جسکو وہ چاہتی ہی جس اوسے

جانب راہ رست اے خوشخو | جس سے پہونچی وہ مقصد دل کو | اگلی آیت کا وجہ اور منشا | دو طرح سے مفسرون نی لکہا

کہ بشر نام وہ نفاق نہاد | دلمین حضرت سی جو کہ تہا عناد | اوسکو کرنیکا دعوی اور جہگڑا | جب یہودی سے اتفاق پڑا

اوس سے بولا کہ چل کے اب انصاف | کعب اشرف سے سمجہ لین صاف | بولا وہ کعب بہی منافق ہے | تجہسے ہر طرح پر موافق ہے

چل محمد کی محکمہ مین تو | حکم اوسکا قبول ہی مجکو | یا علی اور مغیرہ ہمدیگر | متخاصم تہی ارض و پانی پر

وہ علی چاہتی تہی ہمد رسول | اور مغیرہ کو تہا نہین وہ قبول | ابن عم علی نبی کو جان | دلمین کرتا تہا اور کچہ وہ گمان

کہ خدا نی یہ حکم بہجوایا | اوس مظنہ سے منع فرمایا

وَيَقُولُونَ آمَنَّا بِاللَّهِ وَبِالرَّسُولِ وَأَطَعْنَا ثُمَّ يَتَوَلَّىٰ فَرِيقٌ مِّنْهُم مِّن بَعْدِ ذَٰلِكَ ۚ وَمَا أُولَٰئِكَ بِالْمُؤْمِنِينَ

اور کہتی ہین کہ لائی ہم ایمان | بخداوند اور رسول زمان | اور بجا لائی حکم و فرمان ہم | یعنی دونون کا ایستودہ شیم

پہر با عراض پیش آتا ہے | حکم حق سی عدول لاتا ہے | اک گروہ اونمین اوس سے پیچہے | یعنی اقرار جسپہ کرتی تہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور نہیں ہیں وے لوگ ایماندار | لانیوالی یقین اور ایمان | | |

وَإِذَا دُعُوٓا إِلَى ٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ إِذَا فَرِيقٌ مِّنْهُم مُّعْرِضُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جسدم کہ بلائی جاتی ہیں دعوت | حق اور اوسکی نبی کی اومر بلاتی ہین | تا کری حکم اونمین پیغمبر | کرہی واقع مین حکم حق یکسر |
| ناگہان اگر وہ ان میں کا | پہیر تا ہی منہ ای نبی ورا | ای شہر یا معیر و لوجہ زیان | بزم حضرت سی ہوکے روگردان |

وَإِن يَكُن لَّهُمُ ٱلْحَقُّ يَأْتُوٓا إِلَيْهِ مُذْعِنِينَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور اگر ہووی انکی واسطی حق | ای اگر ہو نہیں فائدہ مطلق | تووی آتی ہین سوی پیغمبر | ہوکی منقاد اور فرمان بر |

أَفِى قُلُوبِهِم مَّرَضٌ أَمِ ٱرْتَابُوٓا أَمْ يَخَافُونَ أَن يَحِيفَ ٱللَّهُ عَلَيْهِمْ وَرَسُولُهُۥ ۚ بَلْ أُولَٰٓئِكَ هُمُ ٱلظَّٰلِمُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا دلون مین ہی انکی بیماری | کفر یا میل ظلم ہی طاری | یا کہ دہوکہی مین ہین ٹری یکسر | کہ نہیں اعتماد پیغمبر |
| یا کہ ڈرتی سی پیش آتی ہین | خوف آتا ہے کا دی کہاتی ہین | کہ خدا ظلم اونپہ فرماوے | کج ادائی کی ساتھ پیش آوے |
| اور اوسکا رسول و پیغمبر | میل جور و ستم کرے اوپر | یون نہیں ہی وہی ہین ظلم شعار | حیف اور میل ہی نہیں کا کار |
| اوس مرض ہی لونکی ہی وہ مراد | کہ خدا اور نبی کے ہو منقاد | چہوڑتی ہین نہیں وے حرص و ہوا | کہ نبی کا دلائین حکم بجا |
| | جیسے بیمار چاہتا ہے کہ جاؤن | لیک آ مقتی نہیں ہین اسکی ان | |

إِنَّمَا كَانَ قَوْلَ ٱلْمُؤْمِنِينَ إِذَا دُعُوٓا إِلَى ٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ أَن يَقُولُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا ۚ وَأُولَٰٓئِكَ هُمُ ٱلْمُفْلِحُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| یہ نہیں ہی سب آیت وہ صفا | ہی یہی صرف مومنوں کی بات | جب بلائی گئی خدا کی طرف | اور رسول اور اسکی مصطفی کی طرف |
| تا کری حکم اونمین پیغمبر | یہ کہ بولین وے لوگ سر تا سر | کہ ترا قول ہمنی گوش کیا | اور ترا حکم ہمنی مان لیا |
| | اور یہی لوگ جو کہین ہین یہ بات | پانی والی فلاح ہین اور نجات | |

وَمَن يُطِعِ ٱللَّهَ وَرَسُولَهُۥ وَيَخْشَ ٱللَّهَ وَيَتَّقْهِ فَأُولَٰٓئِكَ هُمُ ٱلْفَآئِزُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جو کوئی اوٹھائی حکم خدا | مطلقا پایا کہ فرض لائی بجا | اور اوسکی رسول کا ہمہ تن | مطلقا پایا وہ لائی سنن |
| اور رکھتا ہی خدا کا ڈر | اپنی پچھلے گناہ و عصیان پر | اور بچ کر چلی وہ اوس سے چال | یعنی عاصی نہو با ستقبال |
| | پس یہ ہین وہ گروہ مقصدیاب | جس طرح کا ہی اونکو اجر و ثواب | |

وَأَقْسَمُوا بِاللَّهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ لَئِنْ أَمَرْتَهُمْ لَيَخْرُجُنَّ ۖ قُل لَّا تُقْسِمُوا ۖ طَاعَةٌ مَّعْرُوفَةٌ ۚ إِنَّ اللَّهَ خَبِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ ٥

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور کہاتی تھی قسمین آکی پیش | حق تعالی کی وہی نفاق اندیش | سخت قسمین انکو اپنی ای خوشخو | کہ اگر حکم تو کری اونکو |
| تو نکل جائین چھوڑ کر گھر بار | گھر مین بیٹھ رہین وی زنہار | کہہ کہ مت کہاؤ جھوٹھی قسمین تم | کہ ہی مطلوب تمسی ای مردم |
| حکم برداری خدا معقول | جسمین ہو کچھ ذرا نہ دخل عدول | کہ بتحقیق ہے خدا آگاہ | اوس سے کرتی ہو تم جو شام و پگاہ |

قُلْ أَطِيعُوا اللَّهَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ ۖ فَإِن تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا عَلَيْهِ مَا حُمِّلَ وَعَلَيْكُم مَّا حُمِّلْتُمْ ۖ وَإِن تُطِيعُوهُ تَهْتَدُوا ۚ وَمَا عَلَى الرَّسُولِ إِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِينُ ٥

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہ اطاعت کرو خدا کی تم | اور اطاعت نبی کی ای مردم | پھر جو پھیرو گی اپنی منہکو تمین | تو سوا اوسکی کوئی بات نہین |
| کہ ہی وہ بار اوسکی گردن پر | جو اوٹھایا گیا ہے پیغمبر | اور تمپر وہ بار ہی جسکو | تم اوٹھائی گئی سوای اوسکو (یعنی امر انقیاد و امتثال کا) |
| اور اگر اوسکی حکم مین آؤ | راستہ راست سر بسر پاؤ | اور نہین کچھ نبی کے ذمہ پر | غیر تبلیغ حکم واضح کر |
| ہی نبی پر سے حکم پہنچانا | اور تمپر ہے حکم مین آنا | وہ تو پہنچا چکا ہمارا حکم | وہ جو لکھا ہے آشکارا حکم |
| اب ہی نہین تمہارا کام | بن اطاعت اور امتثال تمام | جو تم اوسکی تئین بجا لاؤ | ثمرہ کار در حساب پاؤ |

وَعَدَ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا مِنكُمْ وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْأَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِينَهُمُ الَّذِي ارْتَضَىٰ لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُم مِّن بَعْدِ خَوْفِهِمْ أَمْنًا

وعدہ حق سے کامیاب آئے | وے جو ایمان تم میں ہیں لائے
اور کیے ہیں جنہوں نے اچھے کار | ساتھ حضرت کے چھوڑ کر گھر بار

اور قسم کھائی حق نے انکو شتحو | یہ بھی حاکم کریگا وہ انکو
اور زمین میں کہ ہیں جہاں کفار | رکھنے والی حکومت اور قرار

جیسے حاکم کیے ہیں یعقوب | وے جو تھے پہلی آن سے محبوب
اور جمادیگا انکو انکا دین | جو کیا ہے پسند انکے تئیں

اور بدل دیوے انکو اسیرور | بعد خوف انکی امنی یکسر
یعنے اعدا کی ڈر کو دیوے بدل | امنی ساتھ حق عز وجل

يَعْبُدُونَنِي لَا يُشْرِكُونَ بِي شَيْئًا وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذَٰلِكَ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْفَاسِقُونَ

بندگی سے مری وے ہمیشہ اوین | اسی خلافت کا عہد جب پاوین
نہ کریں کچھ شریک میری ساتھ | مال و جاہ آئی گرچہ انکی ہاتھ

اور جو کوئی پاکی نعمت و عد | ناسپاسی کریگا اوسکی بعد
سو وہی ہیں وے لوگ نافرمان | فسق اندیش سر بسر عصیان

قول انکا ہے یہ اسطرح آیا | کہ مہاجر کو ہی یہ فرمایا
وے جو اصحاب ساتھ حضرت کے | رنج سہتے تھے بعد ہجرت کے

[illegible] | سخت تپ پیچ و تاب رکھتے تھے
ہر طرح تھے وے بے سر و سامان | کچھ نہ رکھتے معاش اور نہ مکان

ایک بیت منازل انصار | مسکن انکا تھا اور جا قرار
ہر طرح جور اور جفا سہتے | ہدف ناوک بلا رہتے

تھی نہ تنہا قریش دشمن جان | بلکہ قوم یہود و ترسایان
فتنہ بیدار ہر طرف سے تھا | جنگ و پیکار ہر طرف سے تھا

ہر قبیلہ پیام خونریزی | بھیجتا تھا بفتنہ انگیزی
خوف سے دشمنوں کی لیل و نہار | ہاتھ سے رکھتے وے نہ تھے ہتھیار

رکھتے ہمراہ تھے وے تیغ دودم | جیون شد و آمد نفس ہر دم
جبکہ ہر طرح سے وے تنگ آئے | یہ تمنا زبان پر لائے

کاش پا جاوے وہ زمانہ ہم | جس میں ہوتا نہ کچھ تردد و غم
از سر خوف و بیم دشمن | فارغ البال ہوتے اور ایمن

اوس فتن سے اوتھا ہیں ہم | مطمئن ہوکے بیٹھتے یکسو
تب یہ وعدہ خدا نے انکو دیا | اور ہو کر اوسی قسم سے کیا

کہ وہ فرمائے انکو ارزانی | شاہی ملک اور سلطانی
اونسی اگلونکو جیسے ملک دیا | مالک ملک مصر و شام کیا

اور ثابت کریگا انکا دین | جو پسند اور خوش ہے او کے تئیں
یعنے غالب کریگا سرتاسر | دین اسلام جملہ ادیان پر

بندگی خدا بجا لائیں | اور نہیں شرک سے وے تشویش پائیں
آخرش کئی ایک سال بعد | اوسنی پورا کیا وہ اپنا وعد

شہر کسری کی انکے ہاتھ آئی | اور مسلط بروم فرمائے
اور عرب کے تمام روئے زمین | حق نے فرمائی انکی زیر نگین

اور امید ہے کہ ہفت اقلیم | مومنوں کو خدا کرے تکریم
ہے یہ آیت زروئے حسن مآل | معجزہ پر کلام حق کی دال

اور باخبار غیب ایک برہان | ہے نبوت پہ وہ نبی کی عیاں
اور دلیل انکی ہے خلافت پہ | وے جو تھے چار یار پیغمبر

